اس فورم پر جواب بھیجنے کے لیے آپ کا صارف بننا ضروری ہے۔ اگر آپ ہماری اردو کے صارف ہیں تو لاگ ان کریں۔

# علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر



آف لائن
rohaani babaa
ممبر
شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:
اسلام علیکم !
ہارون الرشید صاحب نہ جانے کیوں اس بات کے خواہاں تھے کہ بندہ علم الاعداد کے موضوع پر قلم اٹھائے مندرجہ ذیل مضمون زنجانی جنتری 2008میں چھپ چکا ہے۔بندہ اتنے دن متذبذب تھا کہ پتہ نہیں قارئین اس مضمون کو سمجھ بھی پائیں گے یا کہ نہیں کیونکہ ماہنامہ آئینہ قسمت تو ہی ہے علوم مخفیہ کا رسالہ جو کہ ہر ماہ لاہور سے شائع ہوتا ہے اور اس کے پڑھنے والے بھی علوم مخفیہ سے متعلق ہوتے ہیں اور دوسری بات یہ کہ یہ مضمون ذرا کچھ زیادہ ہی Technical ہے کہ اس میں کچھ اور علوم کے Touchesبھی ہیں ۔بہرحال ہارون الرشید صاحب کی خواہش پر مضمون حاضر خدمت ہے۔

## مختصراًبیان فی علم الاعداد یعنی Numerology

| سال کا حصہ | برج (نشان)<br>Blood Group | منطقۃ البروج Zodiac عدد |
|---|---|---|
| 21 مارچ سے 20 اپریل | حمل (مینڈھا) O | 9 |
| 21 اپریل سے 20 مئی | ثور (بیل) AB | 6 |
| 21 مئی سے 20 جون | جوزا (جڑواں بچے) B | 5 |
| 21 جون سے 20 جولائی | سرطان (کیکڑا) A | 2 |
| 21 جولائی سے 21 اگست | اسد (شیر) O | 1 |
| 22 اگست سے 22 ستمبر | سنبلہ (کنواری دوشیزہ) AB | 5 |
| 23 ستمبر سے 22 اکتوبر | میزان (ترازو) B | 6 |
| 23 اکتوبر سے 22 نومبر | عقرب (بچھو) A | 9 |
| 23 نومبر سے 20 دسمبر | قوس (کماندار) O | 3 |
| 21 دسمبر سے 19 جنوری | جدی (بکرا) AB | 8 |
| 20 جنوری سے 18 فروری | دلو (مشکیزہ بردار B | 4 |
| 19 فروری سے 20 مارچ | حوت (مچھلی) A | 7 |

## ستاروں کے نمبر، رنگ اور پتھر

| دن | ستارہ | رنگ | پتھر | عدد |
|---|---|---|---|---|
| اتوار | شمس | گولڈن یا نارنجی | یاقوت Ruby | 1 اور 4 |
| پیر | قمر | چاندی، سفید یا بالکل ہلکا سبز | موتی Pearl | 2 اور 7 |
| منگل | مریخ | سرخ رنگ قرمزی، شہابی | مرجان Corul | 9 |
| بدھ | عطارد | فیروزی یا تیز آسمانی | فیروزہ، Turquose | 5 |
| جمعرات | مشتری | صندلی پیلا/نیلا | پکھراج Topaz | 3 |
| جمعہ | زہرہ | گلابی | ہیرا Diamond | 6 |
| ہفتہ | زحل | گہرا خاکستری، تیز جامنی | نیلم Sapphire | 8 |
| پیر | راس، راہو | پیلاہٹ مائل سفید | Gomed | 2 |
| ہفتہ | ذنب، کیتو | سیاہ | لاجورد، لہسنیا cateye | 4 |



اعداد 1سے لیکر 9تک از روئے تاریخ پیدائش اورنام کے اعداد

1

عدد 1شمس کے لیے مستعمل ہے یہ ایک مفید نمبر ہے اور خوشی کامیابی اور ترقی اسی نمبر کے تحت آتے ہیں ۔یہ آغاز کی نشاندہی کرتا ہے جس سے بقیہ 9اعداد تخلیق پاتے ہیں ۔تمام اعداد کی بنیاد "1"ہے چنانچہ یہ عدد ہراس چیز کے لیے استعمال ہوتا ہے جو تخلیقی انفرادی اور مثبت ہو۔چنانچہ ہر وہ شخص جس کی پیدائش کا بنیادی عدد "1"ہو یعنی وہ کسی بھی ماہ کی پہلی دسویں انیس یا اٹھائیس تاریخ کو پیدا ہوا ہو ۔اس کے کام میں تخلیقی اور موجدانہ عنصر ہوتا ہے اور وہ نہایت منفرد مزاج اور اپنے خیالات اور آراء میں نہایت مستحکم اور اسی وجہ سے اپنے ارادوں میں ضدی اور مستقل مزاج ہوتا ہے اور یہ خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہے جو 21جولائی سے لیکر 28اگست یا 21مارچ سے 28اپریل کی درمیانی مدت کے دوران پیدا ہوئے ہوں۔

عدد "1"کے حامل محنتی لوگ ہوتے ہیں لیکن وہ دوسروں کے ماتحت کام کرنے اور ان کے احکامات کی بجا آوری ان کی طبیعت پر گراں گزرتی ہے اوریہ اس وقت بہتر کارکردگی دکھاتے ہیں جب ان کو آزادانہ اپنی مرضی سے کام کرنے دیا جائے ۔جب یہ لوگ خوش نہیں ہوتے تب بھی دوسروں کو یہ خوشگوار تاثر دیتے ہیں یعنی اپنی ناگواری کو ظاہر نہیں ہونے دیتے ہیں "1"کے حامل لوگ قائدانہ صلاحتیں رکھتے ہیں اور جس بھی پیشے سے منسلک ہوں یہ آپ کو نمایاں نظر آئیں گے۔

عدد "1"کے حامل لوگ دانشور ہوتے ہیں اور کتابیں پڑھنا ان کا محبوب مشغلہ ہوتا ہے انتظامیہ سے منسلک لوگ ادبی معاملات اور طبقہ اشرافیہ اسی نمبر کے تحت آتے ہیں ۔

کسی بھی مہینے کی 19تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ خوش قسمت ہوتے ہیں 19نمبر انتہائی مبارک ترین اعداد میں سے ایک ہے ۔یہ مرکب نمبر کامیابی خوشی اور عزت و احترام کی نوید دیتا ہے یہ اس بات کی بھی نشاندہی کرتا ہے کہ آپ کے منصوبے پایہ تکمیل کو پہنچیں گے البتہ آپ کو خود غرضی اور انا پرستی سے گریز کرنا چاہیے۔

1عدد کے ضمن میں مرکب عدد 28غیر موافق عدد ہے اس تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگوں کو تمام قانونی معاملات میں محتاط رہنا چاہیے ۔اپنا وکیل چنتے وقت احتیاط سے کام لیں ورنہ ہار آپ کا مقدر ہوگی ۔اور آپ سب کچھ کھودیں گے ۔عدد 28طلاق کا عدد بھی ہے ۔

غلط لوگوں پر اعتماد کرنے سے محتاط رہیں ۔وکلاء جج صاحبان اور کارپوریشنوں کے منیجر عموماً 28تاریخ پیدائش رکھتے ہیں ۔

28عدد رکھنے والے تمام لوگوں تنبیہہ کی جاتی ہے کہ وہ کسی پر اعتماد نہ کریں ۔

رنگوں میں پیلے رنگ کے تمام شیڈ ،اورنج ،گولڈن رنگ آتاہے اور پتھروں میں پکھراج اور عنبر(کہربا ) ہیں ۔

شیخ اقبال لاہوری(علامہ اقبال یعنی شاعر مشرق) کا مفردنمبر ایک ہے یعنی محمد اقبال ۔آپ دیکھ سکتے ہیں کہ ڈاکٹر صاحب کا ستارہ ہمیشہ اقبال (بلندیوں)پر رہا۔

1عددکے حامل افراد کا تعلق عدد 2,4اور 7سے دوستانہ رہتا ہے ۔

2

یہ وہ لوگ ہیں جو کہ کسی بھی ماہ کی 2,11,20یا 29تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ۔ چونکہ یہ عدد قمر کا منفی نمبر ہے لہٰذا یہ عدد تبدیلی ،بے چینی اور غیر یقینی حالات کی نمائندگی کرتا ہے ۔یہ موسیقی اور عوامی سرگرمیوں اور دوستی کا عدد ہے ۔

اس کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ ہوتی ہیں جو 20جون سے لیکر 27جولائی کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں ۔

چونکہ اس کا تعلق قمر کے ساتھ ہے اور چونکہ چاند اسم رحمٰن کا مظہر ہے اس لیے یہ لوگ مزاجاً مہربان ،تعاون کرنے والے اور مددگار ہوتے ہیں ۔ان کے لب و لہجے میں ملائمت ہوتی ہے یہ فرض شناس ،صراط مستقیم پر چلنے والے اور اچھی اور خوشگوار صحبت کو پسند کرنے والے ہوتے ہیں ۔لہٰذا خوش دلی سے محفلوں وغیرہ میں شرکت کرتے ہیں ۔

2عدد کے حامل لوگ امن پسند ،اچھے ثالث اور امن قائم رکھنے والے ہوتے ہیں ڈپلومیسی اور مصلحت اندیشی ان کے مزاج کاایک اہم حصہ ہوتی ہے ۔

یہ لوگ اس وقت بہتر کارکردگی دکھاتے ہیں جب یہ شادی شدہ ہوں ۔غیر شادی شدہ ہونے کی صورت میں یہ لوگ رومانوی مسائل کا شکار ہوسکتے ہیں اگر ان کو صحیح شریک حیات مل جائے یا کم از کم ایک قریبی ،قابل اعتماد دوست تو پھر ان کو بحرانی اوقات میں راہنمائی مل سکتی ہے ۔عدد 2کے حامل لوگ بے چین اور نروس طبیعت کے مالک ہوتے ہیں ۔چنانچہ ان کو ہروقت مصروف رہنا چاہیے کیونکہ جب تک یہ لوگ مصروف رہیں گے تو خوش رہیں گے ان لوگوں کو تنہائی اور فرصت سے نفرت ہے ۔آپ کی وضع قطع آپ کے لیے بہت اہم ہے اور آپ اپنی صلاحتیوں پر اور اپنے متعلق فخر محسوس کرتے ہیں آپ بہت محبت کرنے والے اور جذباتی شخصیت کے مالک ہیں ۔

عدد 2کے لوگ آزادی کے متوالے ہوتے ہیں اور کسی نئی چیز کی بنیاد یا ایجاد یا دریافت کرنے کی ان میں خصوصیت پائی جاتی ہے ۔لیکن اپنے خیالات کو عملی جامہ پہنانے میں اتنی اچھی قوت ارادی کا مظاہرہ نہیں کرتے ہیں جیسا کہ 1عدد کے حامل لوگ کرتے

ہینلیکن اگر یہ لوگ اسم رحمٰن کا ورد جو کہ ان کے حق میں اسم اعظم کا درجہ رکھتا ہے کو ورد زبان بنالیں تو پھر ہر کامیابی ان کے قدم چومے گی کیونکہ پھریہ لوگ
in 1 2 بن جائیں وہ اسطرح کہ اسم رحمٰن کی عددی قیمت ہے298جس کا مرکب 19ہے (19کی تشریح آگے آرہی ہے)اور مفرد ایک ہے۔عدد 2چونکہ قمر سے تعلق رکھتا ہے اس لیے اس کی طبیعت مینبے چینی ،غیر یقینی کیفیت اور خیالات اور منصوبوں میں تسلسل کی کمی ان کی سب سے بڑی خامی ہوتی ہے ان میں خود اعتمادی کی بھی کمی پائی جاتی ہے ۔لیکن چونکہ قمر سریع السیر یعنی اور کواکب کی نسبت سارے بروج کو تقریباً28روز میں طے کرجاتا ہے لہٰذا جب ان کو کوئی ایسا کام کرنا پڑجائے جو کہ Chanllegingہو تو پھر یہ اس کو بہت سرعت سے نمٹاتے ہیں ۔
عدد 2کے حامل لوگ انسانوں پر گہری نظر رکھتے ہیں اور پبلک ڈیلنگ آپ کی شخصیت کا خاصہ ہوتا ہے ۔ چونکہ آپ جمالی طبیعت رکھتے ہیں اسی لیے آپ قصداً کسی کے جذبات کو مجروح نہیں کرتے ہیں ۔
چونکہ عدد 2کا تعلق قمر سے ہے اور اس عدد کا تعلق Entertainmentاور فنون لطیفہ سے ہے اس لیے اسکا تعلق موسیقی ،گلوکاری،تفریح مہیا کرنے والے اور دل بہلانے والے لوگوں سے ہے ۔پبلک ریلیشنگ اورنرسنگ کا شعبہ بھی اسی سے تعلق رکھتا ہے۔
اس عدد کے ضمن میں جو لوگ 20کا عدد رکھتے ہیں وہ انتہائی خوش قسمت ہوتے ہیں جو کہ 20تاریخ کو پیدا ہوتے ہیں یا جن کے نام کے اعداد کا دہائی کا عدد 20ہوتا ہےکیونکہ اسم ودود کے اعداد بھی 20ہیں اور اسم منعم کے بھی200اعداد ہیں ۔
11عدد رکھنے والے لوگوں کی زندگی میں دوسروں سے دھوکہ کھانا ،زندگی میں مشکلات اور دشمنیاں اور معاشی مصروفیت میں خرابی 11عدد کے تحت آتے ہیں ۔عدد 11رکھنے والوں کو جنس مخالف سے الجھنے سے گریز کرنا چاہیے ہے۔اس کے علاوہ 11عدد رکھنے والوں کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ تمام خارجی پیشے آپ کے لیے موزوں ہیں یعنی اپنے شہر سے باہر یا ملک سے باہر ۔اس کے علاوہ 11عدد رکھنے والے قدرتی مناظر کی مصوری میں مہارت رکھتے ہیں ۔
عدد2میں 29کا عدد رکھنے والے بھی زیادہ خوش قسمت نہیں ہیں یہ لوگ پیار محبت کے معاملات میں بہت دکھ اٹھاتے ہیں اور اگر ان کی شادی موزوں ساتھی سے ہوجائے تو بہت خوش رہتے ہیں ۔29کا عدد رکھنے والے کو زنان سے بہت ہوشیار رہنا چاہیے ہے کیونکہ صنف مخالف آپ کی طرف ایسی کھنچی چلی آئیں گی جیسے مکھیاں شہد کی طرف ۔29کا عددوستیوں کا عدد ہے ملبوسات اور کاسمیٹکس کے شعبے کا تعلق اسی عدد سے ہے۔
عدد 2کے رنگوں میں سفید ،چاندی اور سبز رنگ کے تمام شیڈ شامل ہیں اور پتھروں مینمون سٹون،موتی اور سنگ سیم شامل ہیں۔
عدد 2کے حامل افراد کا تعلق 1اور 7کے ساتھ موافق رہتا ہے۔

## 3

عدد 3مشتری کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔یہ مقصد حیات Ambitionاور اتھارٹی سے متعلق ہے ۔ مذہب ،قانون ،دولت اور اشاعت اسی نمبر کے تحت آتے ہیں ۔اس کی خصوصیات ان لوگوں میں نمایاں ہوتی ہے جو کہ 19فروری سے لیکر 27مارچ یا 21نومبر سے لیکر 27دسمبر کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں ۔
عدد 3کے حامل لوگ ہمیشہ بلند مقصد حیات رکھتے ہیں یہ کسی بھی ایسے موضوع کو جس کے متعلق یہ کچھ نہیں جانتے مخالفت نہیں کریں گے بلکہ متعلقہ موضوع کو خوب غور سے سنیں گے اوراور اپنی عقل اور قوت مدرکہ کی کسوٹی پہ پرکھیں گے۔یہ لوگ اپنی فیملی خاص طور پر بہن بھائیوں سے بہت محبت کرتے ہیں اور لوگ جلد ہی ان کے دوست بن جاتے ہیں ۔یہ لوگ علوم مخفی میں خصوصی دلچسبی لیتے ہیں اور مذہب کے متعلق اپنی الگ ایک رائے رکھتے ہیں جو کہ باقی لوگوں سے مختلف ہوتی ہے یہ لوگ فلاحی اداروں کو عموماً بہت مال و دولت خیرات کے طور پر دیتے ہیں اور بڑے بڑے کاروباری منصوبوں میں روپیہ لگاتے ہیں اور اپنی کامیابی کی وجہ سے بہت سے حاسد پال لیتے ہیں ۔
عدد3کے حامل کبھی بھی ماتحت عہدوں پر خوش نہیں ہوتے ہیں اور ہمیشہ بلندی پر پھلتے پھولتے ہیں ۔یہ لوگ مکاشفہ کی دولت سے مالامال ہوتے ہیں۔یہ لوگ تخلیقی خیالات کے مالک ہوتے ہیں یعنی ان کے خیالات اور آراء مستعارشدہ نہیں ہوتی ہیں ۔یہ لوگ کبھی بھی فراڈ اور دھوکہ بازی پر مبنی لین دین کو برداشت نہیں کرتے ہیں ان کی قوت ارادی اور ارادہ کی پختگی کامیابیوں کی راہ کو ہموار کرتی ہے۔یہ لوگ اپنی سخاوت کو چھپانے کی حتیٰ الوسع کوشش کرتے ہیں یہ لوگ بہت قابل بھروسہ ہوتے ہیں اور ان پر آنکھیں بند کر کے اعتماد کیا جاسکتا ہے اگران کو ایک مرتبہ کہہ دیا جائے کہ اس بات کو آشکارہ نہیں کرنا تو پھر یہ لوگ کسی قیمت پر بھی راز ظاہر نہیں کرتے ہیں ۔اگرچہ یہ لوگ شاہ خرچ نہیں ہوتے ہیں لیکن آپ ان کو کنجوس بھی نہیں کہہ سکتے ہیں ۔
3عدد کے ضمن میں 12تاریخ کو پیدا ہونے والے لوگ بدقسمت سمجھے جاتے ہیں ان لوگوں کو دوسرے لوگ اپنے مفاد کے لیے استعمال کرتے ہیں ۔قطع نظر اس کے کہ یہ لوگ کتنا کماتے ہیں ان کو ہمیشہ کسی نہ کسی مالی امداد کی ضرورت رہتی ہے ۔خاندانی

ذمہ داریوں سے اکثر پالا پڑتا ہے جس کی وجہ سے ان کو مالی پریشانی لاحق رہتی ہے ۔
عدد3کے رنگوں میں گہرا سرخ اور بنفشی (Violet) اور پتھروں میںایمے تھیسٹ اور ارغوانی رنگ(یعنی سرخ اور اس سے ملتے جلتے جیسے نارنجی) کے دیگر پتھر شامل ہیں ۔
عدد 3کے حامل افراد کا تعلق 6,8اور 9کے ساتھ مطابقت رکھتا ہے۔
اسم لطیف کی عددی قیمت 129ہے جس کامفرد3ہے جو کہ مشتری کا عدد ہے۔چشم بصیرت سے 129کو دیکھیں توایک بتداء ہے اور ایک انتہا اسم لطیف کی عددی قیمت 129ہے جس کامفرد3ہے جو کہ مشتری کا عدد ہے۔چشم بصیرت سے 129کو دیکھیں توایک بتداء ہے اور ایک انتہا ہے اور درمیان میں ایک زوج (جفت)جگمگا رہا ہے ۔

## 4

عدد 4ان لوگوں کا پیدائشی نمبر ہے جو کسی بھی ماہ کی 4,13,22یا 31تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ۔یہ یورانیس کے ساتھ متعلق ہے اور یہ عدد موسیقی(ایسی موسیقی جس کے سُر دھیمے ہوں اور جو کہ اسراری ہو جیسے دیپک راگ جس کے گانے سے آگ لگ اٹھتی ہے ۔یا راگ ملہار جس کے گانے سے بارش ہوجاتی ہے) ،سائنس،انصاف اور بغاوت کی ترجمانی کرتا ہے ۔اگر آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد 4ہے تو پھر آپ عجیب و غریب شخصیت کے مالک ہیں اور اکثر آپ کو سمجھنا دشوار ہوتا ہے ۔آپ ہمیشہ دوسروں سے مخالف زاویہ نگاہ رکھتے ہیں اور کسی بھی بحث مباحثہ میں ہمیشہ مخالفت میں دلائل دیتے ہیں (ویسے یہ ضروری نہیں کہ مخالفت میں دلائل دیں یہ بہت کم cassesمیں ہوتا ہے ) آپ کے کام کرنے کا انداز لگے بندھے انداز سے مختلف اور جد اہوتا ہے اگر قواعد ضوابط آپ کو موافق نہ آئیں تو آپ ان کو بدلنے سے نہیں چوکتے ہیں عدد4کے حامل افراد میں محبت ،رحمدلی اور فراخ دلی کا عنصر بدرجہ اُتم پایا جاتا ہے یہ لوگ بہترین دوست ہوتے ہیں اور ہمیشہ وفادار رہتے ہیں اورشادی شدہ ہونے کی صورت میں اپنے آپ کو شریک حیات کے لیے وقف کردیتے ہیں اور جنس مخالف کے لیے نہایت احترام کے جذبات
رکھتے ہیں ۔
چونکہ یہ عدد 4شمس کا منفی نمبر ہے لہٰذا یہ لوگ بہت مشکل سے دوست بنا پاتے ہیں لیکن اگر کسی کو ایک مرتبہ دوست بنا لیں تو پھراس کے لیے اپنے آپ کو وقف کردیتے ہیں اور Aبلڈ گروپ والے افراد جو کہ سرد تر مزاج رکھتے ہیں وہ ان کے بہترین دوست ثابت ہوتے ہیں اور Bبلڈ گروپ والوں کے ہاتھوں ہمیشہ یہ لوگ تکلیف اٹھاتے ہیں ۔کیونکہ اس نمبر پر مریخ کی گرمی خشکی کا اثر ہے۔خصوصاً وہ شخص جو کہ منگل کے روز پیدا ہوا ہو۔
عدد 4 کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ نمایاں ہوتی ہیں جو 21جون سے لیکر 22 اگست کے درمیانی عرصے میں پیدا ہوئے ہوں ۔ کسی بھی ماہ کی 22تاریخ کو پیدا ہونے والے افراد اپنے خیالات اور عمل مینقطعی آزادانہ طرز عمل رکھتے ہیں یہ عام ڈگر سے ہٹ کر چلنے والوں کا نمبر ہے اور لوگ آپ کو عجوبہ اور نرالا تصور کرسکتے ہیں دوسروں سے مختلف معاملات میں اتفاق رائے رکھنا آپ کے لیے بہت مشکل ہے اور آپ کو اپنے دوستوں اور اقرباء سے تعلقات میں مشکلات پیش آسکتی ہیں آپ تنقید کرنے کو پسند کرتے ہیں ۔آپ سفر کو پسند کرتے ہیں اور گھر میں مقید نہیں رہ سکتے ہیں آپ ہر اس پیشے یا کیریئر کو اپناتے ہیں جو کہ انوکھا یاعام ڈگر سے ہٹ کر ہو ۔آپ کام کے دوران تنہائی کو پسند کرتے ہیں کیونکہ آپ کو کام کے دوران کسی دوسرے کی مداخلت پسند نہیں ہے ۔مالی معاملات میں آپ کو محتاط رہنے کا مشورہ دیا جاتا ہے ۔آپ دوسروں کے مسائل اپنے کندھے پر اٹھانے سے گریز کریں کیونکہ لوگ آپ کو اپنے مفادات کے لیے استعمال کرتے ہیں ۔
عدد4کے ضمن میں 31نمبر سب سے زیادہ بدقسمت ہے اگر یہ آپ کی تاریخ پیدائش ہے تو پھر آپ اپنی ہی دنیا میں مگن ہیں اور آپ کے خیالات اور طرز زندگی کو سمجھنا بہت دشوار ہے۔آپ زندگی میں تنہا ہیں ،اکثر افسردہ رہتے ہیں اور بہت سے پوشیدہ دشمن بنا لیتے ہیں جو آپ کے خلاف چلتے ہیں آپ قواعد وضوابط اورمروجہ آئین سے بغاوت کرتے ہیں اور کسی اعلیٰ مقصد کے لیے بھرپور جنگ کرتے ہیں دوستوں سے وفاداری آپ کے لیے بہت اہم ہے اور آپ اپنے گھراوربچوں سے بہت پیار کرتے ہیں لیکن آپ اکثر تنہائی محسوس کرتے ہیں کیونکہ یہ تنہائی کا نمبر ہے۔
عدد4والوں کا موافق رنگ نیلا،گرے،ارغوانی اور گولڈن ہے اور پتھروں میں نیلم اور پکھراج عدد 4کے موافق پتھر ہیں ۔
عدد4کے حامل افراد کا رحجان 1اور7کی طرف رہتا ہے۔

## 5

پیدائش کا عدد 5رکھنے والے لوگوں سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کسی بھی ماہ کی 5,14یا 23تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں۔
عدد5کا تعلق عطارد سے ہے چونکہ عطارد کو سیماب ، فرار اور Murcuryبھی کہا جاتا ہے اسی لیے اس کی طبیعت میں اضطراب پایا جاتا ہے علاوہ ازیں ازروئے نجوم چونکہ عطارد منشی فلک ہے لہٰذا ادبی امور اور دماغ ،تیزی ذہن اور جوا اسی کے تحت ہیں ۔ عدد5رکھنے والے لوگ روپیہ پیسہ کمانے کے منفرد طریقے جانتے ہیں عموماً یہ لوگ ہر اس کاروباری معاہدے میں رسک لینے کو

تیار ہوجاتے ہیں جہاں بہت زیادہ منافع کمانے کی توقع ہو ۔یہ لوگ گھومنے پھرنے اور متحرک رہنے کو بہت پسند کرتے ہیں لہٰذا شادی بھی ان افراد کو ایسی شخصیت سے کرنا چاہیے جو کہ نچلا بیٹھنا جانتی ہی نہ ہو۔

عدد 5کے حامل لوگ اپنی شخصیت میں بہت کشش رکھتے ہیں اور بہت آسانی سے دوست بنالیتے ہیں جب تک تبدیلی اور جذباتی ہلچل ہو آپ بہت خوش رہتے ہو لیکن آرام سے بیٹھ کر حالات کی تبدیلی کا انتظار کرنا آپ برداشت نہیں کرسکتے ہیں ۔آپ اس وقت تک چین سے بیٹھنا پسند نہیں کرتے جب تک کہ جو منصوبہ آپ کے دماغ میں ہے اسے عملی جامہ نہ پہنا دیں آپ دوستوں کے انتخاب میں ہمیشہ اپنی پسند نہ پسند کا خیال رکھتے ہیں ۔آپ لوگوں کی شخصیت پرکھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں ۔چونکہ آپ کی شخصیت کی کشش بیک وقت کئی لوگوں کو آپ کی طرف متوجہ کرتی ہے اس وجہ سے آپ کو یہ بات بعض اوقات احساس جرم میں مبتلا کردیتی ہے کہ محفل کی جان آپ ہی ہیں اور باقی لوگوں کو کوئی توجہ نہیں دیتا ہے لیکن آپ کواس معاملہ میں فکرمند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں ہے کیونکہ یہ بات آپ کے اختیار میں نہیں ہے بلکہ یہ تو عدد5کا خاصہ ہے۔

عدد5کے حامل لوگ بہترین مشیر یا ٹیچر ہوتے ہیں ۔عدد5 کے حامل لوگ ایک دفعہ کامیاب ہونے کا ارادہ کرلیں تو پھر ضرور کامیاب ہوتے ہیں ۔عدد5کے حامل لوگ دوسروں کے مقابلے میں استدلال کی بہتر صلاحیت رکھتے ہیں ۔یہ لوگ اوئل عمری میں ہی اپنی انفرادیت ،قابلیت اور اپنی ہنر سیکھنے کی عمدہ اور سریع صلاحیت کے متعلق جان جاتے ہیں ۔

عدد5کے حامل لوگوں پر اگر کوئی برائی غالب آجائے تو دنیا کی کوئی نصیحت آپ کو راہ راست پر نہیں لا سکتی ہے ۔عدد5مقررین ،سرکاری افسران،ادبی منتظمین ،مالی ماہرین اور سفری سیلز مین پر حاکم ہے ۔لہٰذا اپنی حاجت کو دیکھتے ہوئے طلسم تیار کرکے اپنے پاس رکھنے سے خواہش بَر آتی ہے۔

عدد5 کے ضمن میں 23کاعددگروپ کی کی بہترین خصوصیات کا عکاس ہوتا ہے ۔لیکن 14کا عدد ایک ایسا عدد ہے جو کہ تیز خرید و فروخت اور مال و دولت کی تیز گردش سے متعلق ہے ۔اراضی یا پراپرٹی خریدیں ،ایک دو سال رکھیں اور پھر بیچ دیں ۔یہ عدد آپ کو بنا بھی سکتا ہے اور بگاڑ بھی سکتا ہے 14عدد والے کو بددیانتی پر مبنی کاروبار ی اور مالی معاملات سے بچنا چاہیے ۔یہ عدد 14حسابات رکھنے والوں یعنی AccountantsاورLoan Agentsپر حاکم ہے۔

رنگوں میں ہلکا گرے ،سفید اور تمام چمکدار مٹیریل شامل ہیں ۔عدد5 کے موافق پتھروں میں ہیرا ہے اور فیروزہ اور زمرد آپ کی دوسری ترجیح ہونی چاہیے ہے۔

عدد5کے حامل افراد کا تعلق 1,6,7اور 9کے ساتھ مطابقت رکھتا ہے۔

## 6

عدد6 سے مراد وہ تمام لوگ ہیں جو کہ کسی بھی ماہ کی 6,15یا 24تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں۔

عدد6 کا تعلق زہرہ سے ہے یہ مقناطیسی کشش اور شاندار شخصیت کا عدد ہے یہ عدد جنس ،محبت ،فنون لطیفہ کی نمائندگی کرتا ہے ۔اگر آپ کا عدد چھ ہے تو جنس مخالف کے لیے آپ بہت کشش کا باعث ہیں اور وہ آپ کی Companyکو پسند کرتے ہیں ۔آپ کی شخصیت میں کشش ہے اور لوگ آپ کی طرف کھنچے چلے آتے ہیں ۔

عدد چھ کے حامل لوگ اپنے گھر میں دعوتیں دیکر اور تفریح کا سامان مہیا کرکے خوش ہوتے ہیں اور ضیافتوں اور معاشرتی معاملات پر شاہ خرچی کرتے ہیں۔مالی معاملات میں آپ خوش قسمت ہیں اور آپ کو وراثت میں جائیداد یا دولت مل سکتی ہے(مندرجہ بالا پیراگراف کوئی ضروری نہیں ہے کہ تجربات پر پورا اترے)

کاروبای سرمایہ کاری اور پارٹنر شپ آپ کے لیے بہت مفید ہے لیکن لطف و لذت آپ کی زندگی کا بنیادی جزو ہیں ۔اور آپ کبھی تارک الدنیا کی طرح زندگی نہیں گزار سکتے ہیں گانا بجانا اور ناچ ورنگ کی محفلیں سجانا اسی عدد سے متعلق ہیں لیکن اگر آپ اسلامی ذہن رکھتے تو پھر آپ نعت خوانی اور قوالی کی محفلیں منعقد کروائیں گے اور اگر غیر مقلد ہیں تو پھر اپنے گھر میں کسی بھی بہانے کبھی ختم قرآن یا کبھی کسی عالم کو بلوا کراوراپنے عقیدے کے لوگوں کو بلوا کر اور لوگوں کو اکھٹا کروا ئیں گے ۔غرض آپ ہلہ گلہ کے شوقین ہیں چاہے اس کا کوئی بھی رنگ ہو۔

جنسی معاملات اور تعلقات عدد چھ والوں کے لیے بہت اہمیت کے حامل ہوتے ہیں اور ایک خوشگوار ازدواجی زندگی آپ کے لیے بہت ضروری ہے ماحول کی نسبت لوگ آپ کے لیے زیادہ اہم ہیں حالانکہ آپ تھوڑی سی کوشش سے ماحول کو بہتر بنانے کی قدرت رکھتے ہیں ۔عدد چھ کے لوگ زندگی سے بہت محبت کرتے ہیں اور بالی عمریامیں ہی کیوپڈ کے تیر کا شکار ہوجاتے ہیں ۔

عدد چھ کے لوگ جو چاہتے ہیں کمال ہوشیاری سے اندرونِ خانہ ایسی Gameکھیلتے ہیں کہ جو وہ چاہتے ہیں ویسا ہی ہوتا ہے۔عدد چھ کے حامل لوگ زندگی کو رومانوی نقطہ نظر سے دیکھتے ہیں اور لوگ آپ کی گرمجوشی اور جاندار شخصیت سے متاثر ہوتے ہیں ۔

عدد چھ کے لوگ قابل نفرت بھی ہوسکتے ہیں اور شکی مزاج بھی لیکن ایسا بہت کم casesمیں ہوتا ہےجیولرز ،بنگلوں وعالیشان کوٹھیونکی آرائش و زیبائش اور دفتروں کی آرائش و زیبائش ،پھولوں کی دوکان ،کاسمیٹکس کا کاروبار یا دوکان،علاوہ از ایں ہر وہ کام

جس کا تعلق آرائش و زیبائش سے ہے۔اس پر عدد چھ کی حکومت ہے۔
عدد6کے ضمن میں 15کا عدد رکھنے والے لوگ یعنی جو پندرہ تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں اکثر مشاہدے میں آیا ہے کہ کنجوس ہوتے ہیں اور اگر کبھی خرچ بھی کریں تو اپنے اوپر ہی خرچ کرتے ہیں اور اگر بالفرض کسی دوسرے پر اگر خرچ بھی کریں تو اس کے پیچھے کوئی غرض پوشیدہ ہوتی ہے یعنی وہ آپ سے اپنا کوئی کام نکلوانا چاہتے ہیں ۔
عدد 15رکھنے والے لوگ اس لحاظ سے بہت خوش قسمت ہوتے ہیں کہ وہ دوسروں سے تحفے تحائف اور عنایات حاصل کرتے رہتے ہیں۔15کاعدد رکھنے والوں کو شریک حیات کے انتخاب میں بہت احتیاط سے کام لینا چاہیے۔ اس کے علاوہ کسی بھی ماہ کی 4,8,13,17,22,26اور 31تاریخ کو پیدا ہونے والے شخص سے کسی بھی قسم کی ڈیلنگ دوستی یا تعلق سے پرہیزکرنا چاہیے ہے۔
عدد 6کے حامل افراد کے رنگ نیلا،سبز،گلابی اور پیازی ہیں اپنے لباس آفس اور گھروں میں ان رنگوں کو استعمال کریں اور کالے اور گہرے جامنی رنگ سے پرہیز کریں ۔پتھروں میں فیروزہ آپ کا لکی سٹون ہے ۔زمرد بھی آپ کے لیے اچھا ہے ۔
عدد6کے حامل افراد کی ذہنی ہم آہنگی 3,5اور 9کے ساتھ ہے۔

## 7

یہ عدد نیپچون اور قمر سے متعلق ہے اور مخفی علوم کی نمائندگی کرتا ہے ۔اور دل بہلانے اور تفریح پہنچانے کے شعبہ پر حاکم ہے۔
عدد 7رکھنے والے لوگ بہت جلد پریشان ہوجاتے ہیں اور ختلاف رائے سے متاثر ہوتے ہیں گو اس بات میں کوئی شک نہیں کے عدد 7والے بہت محنتی ہوتے ہیں لیکن پریشان کُن حالات میں بالکل بھی کام نہیں کرسکتے ہیں ۔
عدد 7والے ہمیشہ دوسروں کی مدد کرنے کی کوشش کرتے ہیں آپ کی اسی خصلت کی وجہ سے بعض اوقات دوسرے لوگ آپ سے اپنے حصے کا کام بھی کروالیتے ہیں اس لیے آپ کو محتاط رہنے کا مشورہ دیا جاتا ہے تاکہ دوسرے لوگ آپ کو وہ کچھ کرنے پر مائل نہ کریں جو کہ آپ نہیں کرنا چاہتے ہیں ۔اس کے علاوہ چونکہ آپ اپنی فیملی سے بہت محبت کرتے ہیں اور ان کے مسائل بھی اپنے کندھوں پر اٹھا لیتے ہیں اس معاملے میں عدد 7 والوں کو محتاط رہنے کی تلقین کی جاتی ہے ورنہ آپ کو بہت پریشانی اور تکلیف اٹھانی پڑے گی ۔عدد 7 کا حامل فرد اگر شادی شدہ ہے تو اسے یہ ہدایت کی جاتی ہے کہ اپنی شریک حیات کی نسبت اپنی فیملی کو زیادہ اہمیت نہ دی جائے ورنہ حالات خراب ہوسکتے ہیں ۔
مشاہدے میں آیا ہے کہ ان کے ساتھ اکثر کے ساتھ گھر والوں کا رویہ کچھ خاص اچھا نہیں ہوتا ہے لہٰذا عدد 7کے حامل افراد جلد ازجلد شادی کرنے کی طرف مائل ہوتے ہیں تاکہ اپنی فیملی اور ناخوشگوار حالات سے چھٹکارا حاصل کرسکیں ۔
عدد 7 کے حامل افراد تبدیلی آب و ہوا اور سفر کو پسند کرتے ہیں کیونکہ ان کی طبعیت میں بے چینی ہوتی ہے ۔اسی لیے عدد 7 کے حامل افراد اگر وہ استطاعت رکھتے ہوں تو پھر وہ غیر ممالک کا دورہ کرتے ہیں اور دوردراز کے علاقوں کی سیاحت کرتے ہیں آپ سفرنامے بہت شوق سے پڑھتے ہیں اور دنیا کے متعلق وسیع جنرل نالج رکھتے ہیں ۔عدد 7کے حامل افراد جھیل ،دریا یا سمندر کے قریب رہ کر بہت خوش ہوتے ہیں ۔
عدد 7 کی خصوصیات ان لوگوں میں نمایاں ہوتی ہیں جو 21جون سے لیکر 27جولائی کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں ۔عدد 7کے حامل افراد نہایت خود مختار اورOriginal Natureکے مالک ہوتے ہیں یہ لوگ اچھے لکھاری مصور اور شاعر ہوتے ہیں ۔عدد 7کے حامل افراد جو بھی کام کریں جلد یا بدیر زندگی کے متعلق اپنا فلسفیانہ نقطہ نظر بیاں کرتے ہیں اور اس کی جھلک ان کے ہر کام میں نظر آتی ہے۔
عدد 7کے حامل افراد مجموعی طور پر مادہ پرست نہیں ہوتے ہیں ۔عدد 7کے حامل افراد اپنی تیزی ذہن اور طریقہ بزنس سے دولت مند ہوجاتے ہیں اور اکثر یہ لوگ بہت عطیات وغیرہ لوگوں کو دیتے ہیں ۔
عدد 7کی حامل خواتین اکثر بہت سرمایہ دار آدمی سے شادی کرتی ہیں کیونکہ وہ مستقبل سے بہت پریشان رہتی ہیں ۔
عدد 7کے ضمن میں 16کا عدد بہت غیر موافق ہے اگر آپ کی تاریخ پیدائش 16ہے تو پھر آپ اپنے منصوبوں میں بہت احتیاط سے کام لیں اور راز کی بات کا ذکر اپنے سائے سے بھی نہ کریں کیونکہ آپ کے دوست زیادہ دیر تک آپ کے دوست نہیں رہتے ہیں ۔
عدد 7کے متعلقہ رنگ سبز،پیلا،سفید،گرے اور ہلکا نیلا ہیں اور موافق پتھروں میں سے Cat's Eyeحجرالقمر ،سنگ سیم،موتی،موس اگیٹ ہیں۔
عدد 7کے حامل افراد کا تعلق 1,2اور 5کے ساتھ مطابقت رکھتا ہے۔

## 8

عدد 8 کے حامل افراد وہ لوگ ہوتے ہیں جو کسی بھی ماہ کی 8,17یا 26تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ۔
عدد 8 زحل کے لیے استعمال ہوتا ہے ۔یہ بزنس ،زمین ،پراپرٹی ،تیل کے کنویں اور ہر اس چیز سے متعلق ہے جس کا تعلق تراب سے ہے کیونکہ اس کا مزاج سرد خشک ہے اور یہ فکر وافسردگی کا عدد ہے۔

عدد 8کے حامل افراد تنہائی محسوس کرتے ہیں اور لوگ آپ کے بارے میں غلط فہمیوں میں مبتلا ہوجاتے ہیں یہ لوگ اکثر اپنی زندگی میں اپنی کاوشوں کا پھل نہیں پاتے ہیں لیکن موت کے بعد ان کی بڑی واہ واہ ہوتی ہے ۔یہ لوگ یا تو انتہائی کامیاب زندگی گزارتے ہیں یا پھر انتہائی ناکام ہوتے ہیںکیونکہ زحل کی یہی خاصیت ہے۔

عدد 8کا تعلق غیر متوقع واقعات ،رکاوٹوں اورناکامیوں سے ہے ۔عدد 8 رکھنے والوں کو اندوہناک واقعات اور ذلت آمیز حالات سے واسطہ پڑتا ہے ۔لیکن اس کے باجود اگر پیدائشی زائچے میں عدد 8 یعنی اگر زحل طاقتور ہویعنی سعد ہو تو پھر کامیابیاں اور کامرانیاں آپ کے قدم چومنے کے لیے تیار ہیں دیکھیں محمود کو جو کہ غزنی کا رہنے والا تھا جس طرف رخ کرتا تھا کامیابیاں اور کامرانیاں قدم چومتی تھیں ہندوستان پر 17حملے کیے ہر دفعہ فتح یاب ہوا اب محمود کے مفرد اعداد بھی 8ہیں اور حملے بھی 17اور 17کا مفرد 8آتا ہےمیرے بعض دوست کہتے ہیں کہ محمودابن سبکتگین کی فتوحات اور عروج کا سبب دو باتیں تھیں ایک ابو الحسن خرقانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی دعا اور دوسری ابوریحان البیرونی کی معیت۔لیکن میں یہ کہتا ہوں کہ یہ دو Factorsصرف محمود کو ہی کیوں میسر آئے کسی اور کو کیوں نہ آئے ۔بلکہ میرے بھائیو وجہ صرف یہی ہے کہ زحل جو تباہیوں، بربادیوں ،آفتوں اور سختیوں سے متعلق ہے ۔جب محمود پیدا ہوا تو اس وقت زحل طالع میں حالت شرف میں تھا اور محمود کے حق میں مندرجہ بالا بدقسمتیاں خوش قسمتیوں میں تبدیل ہوگئیں ۔

عدد 8سے متعلق جو بھی اہم اور سعد امور نمٹانے ہو ں تو یاد رکھیے کہ پورے سات دنوں میں صرف ہفتہ یعنی الیوم السبت کو پہلی ساعت جو کہ زحل کی ہوتی اس میں یہ اہم امور نمٹائے جاسکتے ہیںلیکن پہلے دیکھ لے کہ زحل رجعت میں تو نہیں ہے یاپھر مزید حفاظتی اقدامات کے لیے رابطہ کریں کہ جن کے زائچے میں زحل نحس ہے۔

عدد 8کے حامل افراد کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ وہ اپنی زندگی میں 8یا4اعداد کا زیادہ استعمال نہ کریں اور اگر 4 یا8کی تواریخ ہفتے کے دن آئیں تو کوئی بھی سعد کام نہ شروع کریں ۔

عدد 8کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ پائی جاتی ہیں جو 21دسمبر سے لیکر19جنوری کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں ۔یعنی برج جدی کے حامل افراد جن کا بلڈ گروپ ABہوتا ہے۔

عدد 8کے حامل افراد کو مشور ہ دیا جاتا ہے کہ آپ کو زندگی میں دیر سے شادی کرنا چاہیے اور اپنے سے چھوٹی عمر کی لڑکی سے شادی کرنی چاہیے کیونکہ عدد 8 کے حامل افراد اپنی اصل عمر سے کم از کم 10سال کم نظر آتے ہیں کیونکہ ان کے گوشت کی بافتوں کا تعلق Medical Point of veiwسے Connective Tissues سے ہے ۔لہٰذا ان لوگوں کو جلد جھریاں نہیں پڑتی ہیں ۔

عدد 8 کے حامل افراد اگرچہ سرد مزاج رکھتے ہیں لیکن دلی طور پر گرم جوش طبعیت کے مالک ہوتے ہیں اور کثر اپنے مزاج کو چھپانے کی کوشش کرتے ہیں اور لوگوں کو اپنی رائے قائم کرنے کے لیے آزاد چھوڑ دیتے ہیں ۔ عدد 8 کے حامل افراد کو تنبیہہ کی جاتی ہے کہ وہ کسی بھی جگہ چپکے چپکے چکر چلانے سے گریز کریں ورنہ بدنامی آپکا مقدر بن سکتی ہے ۔

عدد 8 کے ضمن میں 17عدد خوشیوں اور محبت کا عدد ہے اگر آپ کسی بھی ماہ کی 17تاریخ کو پیدا ہوئے ہیں تو پھر آپ خوش مزاج ہیں اور شہرت اور ناموری حاصل کرنے کی زبردست صلاحیت رکھتے ہیں ۔

عدد 8 کے ضمن میں 26نمبر ایک غیر موافق نمبر ہے اگر آپ کی تاریخ پیدائش 26ہے تو پھر آپ کو ہرقسم کی کی شراکت سے پرہیز کرنا چاہیے ہے۔یہ عدد دشمنی کا ہے اور Partner Shipمیں فساد اور پھوٹ ڈلوانے والا نمبر ہے ۔اس لیے کسی کے ساتھ کسی قسم کی بھی شراکت سے گریز کریں اور اچھی صحبت کا انتخاب کریں ۔

عدد 8 کے موافق رنگوں میں سیاہ ،نیلا،ارغوانی،سلیٹی اور خاکستری ہے ۔لیکن خیال رہے کہ اگر آپ گردش دوراں کے ستائے ہوئے ہیں تو پھر نیلا رنگ بہتر رہے گا ۔پتھروں میں کالا ہیرا ،اور کالا موتی بہتر رہے گا۔(Black Pearl and Black Diamond)

عدد 8 کے مشہورافراد میں ندوۃ العلماء کے بانی شبلی نعمانی ہیں ہیں جن کی تاریخ پیدائش 8مئی 1857 ہے ۔چونکہ ان کے نام یعنی شبلی نعمانی کا مفرد5ہے اور ازروئے علم الاعداد '' عدد5کا

تعلق عطارد سے ہے چونکہ عطارد منشی فلک ہے لہٰذا ادبی امور اور دماغ ،تیزی ذہن سے متعلق ہے ''۔

شبلی نعمانی کے نام کے اعداد کی دہائی ہے 32جو کہ 23عددکی خصوصیات کی حامل ہے اور یہ ایک ایسا عدد ہے جو کہ 19کے بعد سب پر بھاری ہے شبلی نعمانی کی زندگی اٹھا کر دیکھ لیں کہ کیسے کامیاب ادبی زندگی گزاری ہے۔اور پھر موت کے بعد بھی 8کے عدد کے مطابق لوگ اُن کی ادبی خدمات کو سراہتے ہیں ۔

اسی طرح سندھ کے مشہور رہنما جی۔ایم سید کی تاریخ پیدائش 17-01-1904ہے اور ان کی تاریخ پیدائش کے مفرد اعداد 5ہیں آپ دیکھیں کہ شروع کے دور میں کیسی زندگی گزاری اور پھر چونکہ زائچے میں زحل کی حالت کمزور تھی لہٰذا پابند سلاسل ہوئے اور پھر بہت ہی خراب حالات میں وفات پائی۔

J.M.Sayyedکے کلدانی حروف کے مطابق دہائی کے اعداد ہیں 22جو کہ انتہائی غیر موافق حالات کو ظاہر کرتے ہیں اس عدد کی

خصوصیت ہی یہی ہے کہ دوسروں سے دھوکہ کھانا ،ناقابل اعتبار دوست اور فیصلہ کرنے کی ناقص صلاحیت اور جلد ڈپریشن کا شکار ہوجانا۔

اسی طرح ہیلری کلنٹن کو دیکھ لیں جس کی تاریخ پیدائش ہے 26-10-1947جیسا پہلے بھی تذکرہ ہوچکا ہے کہ 26کا عدد ایک غیر موافق عدد ہے تو جب تک ہیلری کلنٹن بل کلنٹن کے ساتھ تھی تو سیاست میں اتنی آگے نہیں تھی لیکن جیسے ہی اس کے شوہر کی سیاسی زندگی مونیکا لیونسکی کی وجہ سے ختم ہوئی ہیلری ابھر کر سامنے آئی ہے کیونکہ سیاسی طور پر اب اس کا شوہر اس کے ساتھ نہیں اور یہ اکیلی ہے اور یہی 26کے عدد کی خصوصیت ہے کہ یہ اکیلا کامیاب ہے ساجھے داری میں یہ نقصان دیتا ہے۔

مندرجہ بالا یعنی شخصیات کا تقابلہ کرنے کا مقصد یہی ہے کہ میری اس تحریر کو پڑھنے والے جان سکیں کہ صرف ایک نمبر پر ہی صحیح حکم نہیں لگایا جا سکتا ہے بلکہ بہت سے باتوں کو مدِّنظر رکھنا پڑھتا ہے جو کہ میں آپ کو بتاتا ہوں اس میں نام کے اعداد ،تاریخ پیدائش،برج شمسی اور برج اصلی (یعنی جو بلڈ گروپ کا برج ہے)اورستارہ اہم حیثیت رکھتے ہیں ان سب پر اچھی طرح سے غور فکر کرنے کے بعد ہی آپ ایک درست حکم لگاسکیں گے۔ورنہ آپ علم کی رسوائی کاسبب بنیں گے۔

عدد8کے حامل افراد کا تعلق 3اور 9کے ساتھ بہتر رہتا ہے

## 9

عدد 9کے حامل افراد وہ لوگ ہوتے ہیں جو کسی بھی کی ماہ کی 9,18یا 27تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ۔

عدد 9کی خصوصیات ان لوگوں میں زیادہ ہوتی ہیں جو کہ 21مارچ سے 20اپریل کی درمیانی مدت میں پیدا ہوئے ہوں ۔عدد 9کا تعلق مریخ سے ہے یہ عدد طاقت اور توانائی کی نمائندگی کرتا ہے ۔یہ آگ ،زخموں اور حادثات کا نمبر ہے ۔یہ سٹیل دھاتوں اور طب کے پیشے پر حاکم ہے ۔یعنی اگر غیر موافق ہو تو ایک ڈاکٹر جو آپریشن کرے گا ناکام ہوگا ایک حکیم جو کشتہ بنائے گا اس کو آگ زیادہ مل جائے گی اسی طرح اس کو ہربات پر منطبق کریں کیونکہ مریخ کا مزاج گرمی خشکی لیے ہوئے ہے ۔

عدد 9کے حامل افراد شخصیت کے لحاظ سے جلد مشتعل ہوجانے والے ہوتے ہیں اور جلد باز ہوتے ہیں ۔لیکن خود مختار ہوتے ہیں اور کسی کا محتاج رہنا پسند نہیں کرتے ہیں ۔یہ جنگجو طبیعت کے مالک ہوتے ہیں ۔ان کو ابتدائی زندگی میں نامساعد حالات کا سامنا کرنا پڑتا ہے لیکن اپنے عزم صمیم ،قوت ارادی اور مستقل مزاجی کی بدولت آخر کار کامیاب ہوجاتے ہیں لیکن یاد رہے کہ ایسا اُن ہی لوگوں کے ساتھ ہوتا ہے جن کے زائچے میں مریخ طاقتور ہوتا ہے ورنہ نتیجہ الٹ ہوتا ہے۔

اگر عدد 9 زندگی میں حاوی رہے اور زندگی کے اہم واقعات اس عدد سے منسلک ہوں تو پھر ان کی بہت سے دشمنیاں پیدا ہوجاتی ہیں ۔جھگڑا فساد اور مخالفت کی فضا پیدا ہوتی ہے اور ایسے لوگ اکثر لڑائی یا جنگ میں قتل یا زخمی ہوجاتے ہیں ۔

منسلک رہنے سے مراد یہ ہے کہ آپ کے نام کے اعدادکا عدد 9ہو،آپ کی تاریخ پیدائش کا عدد 9ہو،آپ منگل کے دن پیدا ہوئے ہوں ،آپ کا برج حمل ہو،آپ کسی بھی ماہ کی 9,18,27تاریخ کو پیدا ہوئے ہوں ۔آپ کے گھر کا نمبر کا عدد 9 ہوآپ کی گاڑی کا مفرد عدد 9 ہووغیرہ وغیرہ۔

عدد 9 کے حامل افراد میں بہت دلیری اور پائی جاتی ہے اور یہ جس مقصد کو لیکر اٹھتے ہیں اس کو پورا کرتے ہیں یہ لوگ بہترین سپاہی ثابت ہوتے ہیں ۔وزارت دفاع اورفوج اور کا شعبہ اسی سے متعلق ہے ۔ کیونکہ مریخ کا تعلق جنگ و جدل اور خون خرابے سے ہے۔

عمل اور گفتگو میں حد سے بڑھی ہوئی بے باکی اور جلد بازی ان کے لیے سب سے بڑا خطرہ ہے عدد 9 کے حامل افراد آگ اور دھماکوں سے پیدا ہونے والے حیران کن حادثات کی طرف رحجان رکھتے ہیں اور ان میں سے بہت کم ایسے جو زخمی ہونے سے بچے ہوں اور یہ بات تو طے ہے کہ عدد 9کے حامل افراد کو زندگی میں کئی مرتبہ سرجری کے مراحل سے گزرنا پڑتا ہے۔

عدد 9کے حامل افراد کو اپنی زندگی میں بہت سے جھگڑوں اور لڑائیوں سے واسطہ پڑتا ہے ۔عدد 9کے حامل افراد اپنے اوپر تنقید کو بالکل پسند نہیں کرتے ہیں اور اپنے معاملات میں کسی کی مداخلت پر چراغ پا ہوجاتے ہیں ۔عدد 9 کے حامل افراد اپنی برتری منوانا چاہتے ہیں چاہے یہ گھر ہو یا دفتر یا محفل ۔

اگر کسی بھی دوسرے بندے کو ان سے کام نکلوانا ہو تو اسے چاہیے ہے کہ عدد 9 کے افراد سے نرمی اور عاجزی کے لہجے میں بات کرے تو یہ ہر وہ کام کردیں گے جو کہ وہ عام حالات میں نہیں کریں گے۔

عدد 9کے حامل افراد محبت کے معاملے میں انتہا پسند ہوتے ہیں اسی لیے کوئی مکار خاتون ان کو محبت کا جھانسہ دیکر اِن کو انگلیوں پر نچا سکتی ہے اور ان سے ہر کام لے سکتی ہے حدیہ کہ قتل تک کرواسکتی ہے۔

عدد 9 کے ضمن میں 18عدد کے حامل لوگ ترقی اور آگے بڑھنے کا زبردست جذبہ رکھتے ہیں یہ لوگ آخری وقت تک مقابلہ کرنے والوں میں سے ہیں اور کسی صورت میدان نہیں چھوڑتے ہیناور میدان جنگ میں ہی مرجانا پسند کرتے ہیں لیکن بھاگنا یا مصلحت کوشی ان کی سرشت میں شامل نہیں ہوتی ہے مثلاً راجپوت قوم (بشرطیکہ اصلی ہو)راجپوت کے حروف کی تعداد بھی 18ہے۔ -18کا

عدد رکھنے والے اکثر لوگ فوج میں بڑے بڑے عہدوں پر فائز نظر آتے ہیں ۔
عدد 9 کے ضمن میں 27 کا عدد رسب سے زیادہ بخت آور ہے ۔یہ لوگ مو ٔجدانہ صلاحتیوں کے مالک اور بہت ہی ذہین و فطین اور صاحب فراست ہوتے ہیں ایسے لوگ فوراً اگلے بندے کا ذہن تک پڑھ لیتے ہیں اسی وجہ یہ لوگ اپنے کام یا اپنے فرائض منصبی کے بارے میں مکمل معلومات رکھتے ہیں اورآج کا کام کبھی کل پر نہیں ٹالتے ہیں ۔
مشہور لوگوں میں ایک نام رکن الدین بیبرس کا ہے ۔37جنگوں کا فاتح اور چنگیز خان کی فوج کی ناک قطبوغہ خان جس کے متعلق یہ مشہور تھا کہ اگر کسی طرف اس کو اکیلا ہی بھیج دیا جائے تو کامیاب ہوتا ہے ۔جب یہ قطبوغہ خان بیبرس کے مقابلے پر آیا تو بیبرس نے نہ صرف یہ کہ اس کو شکست دی بلکہ زندہ گرفتار کرلیا۔رکن الدین بیبرس کے اعداد کی قیمت 639ہے ۔آپ دیکھ سکتے ہیں کہ 639کے حروف بنتے ہیں '' خ ش ط '' شین اور طاء مریخ کے حروف ہیں اور خاء زحل کا حرف ہے اور پھر 639کا مفرد 9بنتا ہے اور ظاہر اور باطن دونوں یعنی عدد اور حروف دونوں میں مریخ سے تعلق رکھتا ہے۔آپ لوگ بیبرس کے حالات پڑھ کر دیکھ سکتے ہیں کہ اُس کی زندگی کس طرح گزری یعنی اس کا بچپن انتہائی سختی سے گزرا کیونکہ چنگیزی فوج اس کے شہر کو لوٹنے اور اس کے سارے خاندان کو قتل کرنے کے بعد اس کو اپنے ساتھ اٹھا کر لے گئی اور پھر فروخت کردیا اور پھر بیبرس نے غلامی کی حالت سے ترقی کی اور آخر کار بادشاہ بن گیا اور پھر بادشاہ بننے کے بعد سب امراء کو انتہائی دبا کر رکھا اور پھر اس کے دور میں بہت فتوحات ہوئیں اور صلیبی اس کے نام سے کانپتے تھے وہ جب بھی کسی صلیبی قلعے پر قبضہ کرتا تھا تو پہلے ارد گرد کے مسلمان قلعوں پر قبضہ کرتا تھا کیونکہ اس کو پتہ تھا کہ یہ پیچھے سے شرارت کریں گے اور غداری کریں گے اور دشمن کے ہاتھ مضبوط کریں گے۔
عدد 9 کے منسوبہ رنگوں میں سرخ ،قرمزی یعنی گہرا سرخ اور پیازی رنگ شامل ہیں جن لوگوں کے زائچے میں مریخ نحس ہے وہ پیازی رنگ کا استعمال کریں پتھروں میں روبی،گارنٹ اور عقیق سرخ ہیں ۔
عدد9کے حامل افراد کا تعلق 3,5,6اور 8کے ساتھ بہتر رہتا ہے۔
نوٹ: 1سے لیکر 9تک جو اعداد کے پتھر دیئے گئے ہیں وہ صرف اور تاریخ پیدائش کے اعتبار سے دیئے گئے ہیں ۔میں ضروری سمجھتا ہوں کہ ایک مرتبہ پھر ان پتھروں کے خواص بیان کروں ۔اگر کسی کی تاریخ پیدائش فرض کریں 26ہے تو پھر اس کا عدد 8ہے کیونکہ 2+6=8ہوتا ہے اسی طرح ہر تاریخ پیدائش کو سمجھیں ۔

| پتھر | نمبر |
|---|---|
| پکھراج اور عنبر موافق پتھر ہیں ۔پکھراج کو انگوٹھی میں پہنیں اور عنبر کو گلے میں لٹکائیں ۔ | 1 |
| حجر القمر ،موتی اور سنگ سیم ۔حجر القمر کو انگوٹھی میں اور باقیوں کو گلے میں لٹکائیں | 2 |
| ایمے تھیسٹ اور بنفشی رنگ کا کوئی بھی پتھر دوسرا انتخاب فیروزہ اور زمرد | 3 |
| نیلم اور پکھراج ۔نیلم پہلا انتخاب ہونا چاہیے ۔ | 4 |
| ہیرا اور اگر میسر نہ ہو تو پھر فیروزہ اور زمرد ۔ | 5 |
| زمرد اور فیروزہ ۔زمرد کو انگوٹھی میں اور فیروزہ کو گلے میں ۔ | 6 |
| لہسنیا، حجر القمر ،موس اگیٹ، سنگ سیم یا موتی ۔لہسنیا اور حجر القمر کو انگوٹھی میں ۔لہسنیا پہلا انتخاب ہونا چاہیے ۔موس اگیٹ کو گلے میں لٹکائیں ۔دوسری چوائس سنگ سیم ہونا چاہیے ۔ | 7 |
| سیاہ ہیرا یا پھر سیاہ موتی | 8 |
| یاقوت، گارنٹ، اور عقیق ۔گارنٹ اور عقیق کو گردن کے گرد لاکٹ کے طور پہنیں | 9 |

Uploaded with ImageShack.us

7 جون 2011

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

نوٹ: ایک بات کا خاص خیال رہے کہ پتھر کا جلد سے مَس ہونا بہت ضروری ہے۔
ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ان پتھروں کے نام مختلف زبانوں میں تحریر کردوں تاکہ خریدنے میں یا کسی کو مشورہ دینے میں آسانی رہے۔

پکھراج کو ہندی میں یوشب راگ عربی میں یاقوت اصغر اور انگریزی میں Topazکہتے ہیں ۔

کہر با کو انگریزی میں Amberکہتے ہیں ۔

حجر القمر کو ہندی میں چندر کانت اور انگریزی میں Moon Stoneکہتے ہیں ۔

موتی (مروارید)کو عربی میں لُو لُو اور انگریزی میں Pearlکہتے ہیں ۔

سنگ سیم کو ہندی میں پیلو اور انگریزی میں Jadeکہتے ہیں ۔

Amethystیہ ایک قسم کا عقیق ہے اور اس کا رنگ ارغوانی ہوتا ہے۔

فیروزہ اور اس کو انگریزی میں Turquoiseکہتے ہیں ۔

زمرد اس کو پنجابی میں پنہ ،عربی میں حجر الحیا اور انگریزی میں Emeraldکہتے ہیں ۔

نیلم اس کو عربی میں یاقوت ارزق اور انگریزی میں Supphireکہتے ہیں ۔

ہیرا اس کو عربی میں الماس اور انگریزی میں Diamondکہتے ہیں ۔


آف لائن

rohaani babaa

ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010

پیغامات: 197

موصول پسندیدگیاں: 14

ملک کا جھنڈا:

لہسنیا اس کو عربی میں عین الہریرۃ اور انگریزی میں Cat's Eyeکہتے ہیں ۔
ماس اگیٹ یعنی نباتاتی عقیق اس میں کالسڈونی اور سنگ یشم کی دھاریاں ہوتی ہیں ۔اس کو رنگ بھورا یا زرد ہوتا ہے۔
یاقوت کو ہندی میں مانک اور انگریزی میں Rubbyکہتے ہیں ۔
پلک اس کو انگریزی میں Garnetکہتے ہیں ۔

## مرکب اعداد اور ان کا مفہوم

مرکب اعداد کی اپنی ایک اہمیت ہے کیونکہ یہ بہت سے معلومات اور معاملات کو جانچنے کے لیے ضروری ہے مثلاً نام ،گھر کا ایڈریس ،ٹیلیفون نمبر ،بنک اکاو ٔنٹ وغیرہ ۔مرکب اعداد کا اپنا ایک علیحدہ مفہوم ہے اسی لیے ان کو مفرد نمبر میںتبدیل نہیں کیا جائے گا۔

آپ کے سامنے 10سے لیکر 52تک مرکب اعداد کی خصوصیات بیان کی گئی ہیں یہی اعداد وضاحت طلب ہیں کیونکہ 53کے بعد تو اعداد کی تکرار ہے مثلاً 53کا وہی مطلب ہے جو کہ 35کا ہے اسی طرح 54کا وہی مطلب ہے جو 45کا ہے
جن لوگوں کی تاریخ پیدائش 10سے لیکر 31تک کسی بھی تاریخ کو عمل میں آئی ہے ان کو اس سے کافی مدد ملے گی اس کے علاوہ نام کے اعداد کی دہائی کے بھی اپنے اثرات ہوتے ہیں وہ بھی پتہ چلیں گے۔

### 10

یہ ایک مفید نمبر ہے۔اگر یہ تاریخ پیدائش یا نام کے عدد کی نمائندگی کرتا ہے تو یہ کامیابی کی طرف اڑان کی نشاندہی کرتا ہے جس شخص کا عدد 10ہو وہ اپنے اور دوسروں کے مفاد کے لیے کام کرتا ہے یہ زبردست لیڈر شپ کا عدد ہے ایسے لوگوں کو یقین کامل ہوتا ہے کہ کامیابی ان کے قدم چومے گی ایسے لوگوں کی زندگی بہت سے اعزازات سے مزین ہوتی ہے۔شیخ اقبال لاہوری کا مفردنمبر 10 ہے یعنی محمد اقبال ۔آپ دیکھ سکتے ہیں کہ ڈاکٹر صاحب کا ستارہ ہمیشہ اقبال (بلندیوں)پر رہا۔

### 11

یہ ایک غیر موافق نمبر ہے اور یہ خطرے دوسرے سے دھوکے ،زندگی میں مشکلات ،دشمنیوں،پبلک سرگرمیوں سے نقصان ،جنس مخالف سے نقصان پر حکمران ہے۔

### 12

یہ اچھے نمبروں میں سے نہیں ہے ۔یہ بدقسمتی کا نمبر ہے دوسرے لوگ ان کو اپنے مفاد کے لیے استعمال کرتے ہیں اور یہ زندگی میں دوسروں کی پریشانیوں اور مشکلات کا وزن اپنے کندھوں پر اٹھائے پھرتے ہیں 12عدد چوریوں ،دولت کی مشکلات ،کاروباری اور مالی مشکلات پر حکمران ہے اگر یہ آپ کی نام کا عدد ہے تو پھر اس کو تبدیل کرکے اسکو طاقتور بنایا جاسکتا ہے جس کا طریقہ انشاء اللہ آگے بیان کیا جائے گا۔تاکہ آپ عدد 12کے بد اثرات سے محفوظ رہ سکیں مکان ،دوکان گاڑی کسی بھی لہٰذ سے یہ اچھا نمبر نہیں ہے۔

### 13

یہ نمبر اچھا بھی ہوسکتا ہے اور برا بھی اور اس کا انحصار اس بات پر ہے کہ یہ عدد کس کا ہے یہ عدد تبدیلی اور ایک جگہ سے دوسری جگہ تبادلے پر بھی حکمران ہے اس عدد سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانے کے لیے ضروری ہے کہ زندگی دوسروں کے مفادات اور محبت کے لیے گزاری جائے یہ ایک متبرک عدد بھی ہے اور تباہی اور آفت کا عدد بھی یہ نمبر مخفی علوم پر حکمران ہے عدد 13کے حامل افراد کو 6,8اور 9نمبر والوں سے
گریز کرنا چاہیے ہے۔

### 14

یہ کاروبار ،دولت اورسٹے بازی کا نمبر ہے ۔یہ سفر اور دوسروں کے ساتھ تعلق پر حاکم ہے اور کاروبار میں تیزی سے سودے کرنے کے لیے مفید ہے ۔خرید وفروخت 14عدد کے ساتھ متعلق ہے آپ زمین یا مکان خریدیں کچھ عرصہ اپنے پاس رکھیں اور پھر بیچ دیں مگر کبھی بھی کسی زمین اور پراپرٹی کو 5سال سے زیادہ عرصہ کے لیے اپنے پاس نہ رکھیں کیونکہ کچھ عرصہ کے لیے یہ عدد تیزی سے کام کرتا ہے اور پھر اس کا اثر ختم ہوجاتا ہے ۔اگر آپ منافع حاصل کرنا چاہتے ہیں تو پھر خرید وفروخت تیزی سے کریں ۔یہ عدد طوفان آگ اور ہوا سے خطرے سے متعلق ہے۔

### 15

یہ عدد خوش بختی کی علامت ہے اور ذریعہ معاش اور دولت کے لیے مفید ہے ۔بہت سے لوگ جو شکی مزاج اور کنجوس ہیں وہ یہ عدد رکھتے ہیں (ویسے ضروری نہیں ہے) یہ لوگ بہت ضروری معاملات میں خرچ کرتے ہیں البتہ یہ خواہش کرتے ہیں کہ دوسرے

لوگ ان پر خرچ کریں ۔یہ عدد شخصی اور جسمانی جاذبیت پر حکمران ہے اور مقناطیسی طاقت کی طرح اثر کرتا ہے۔اس عدد کے حامل افراد کو 4,8,13,17,22,26اور 31سے احتراز کرنا چاہیے ہے۔
اسماء میں سے یہ اسم رحیم سے متعلق ہے جس کے اعداد 258ہیں اور مرکب عدد اس کا 15ہے۔

16

یہ نمبر غداری ،حادثات ،خطرے ،بے ایمانی اور ذہنی پریشانی پر حکمران ہے۔16عدد کے لوگ کو الکوحل اور اس سے بنے تمام مشروبات سے احتراز کرنا چاہیے ہے۔سمندر نہریا جھیل کے کنارے یہ لوگ اگر ڈیرہ ڈال دیں تو کامیاب رہیں گے۔

17

یہ عدد پیار اور خوشیوں کا عدد ہے ۔زندگی کی ابتداء کا دور جدوجہد کا دور ہوگا۔لیکن دوسرا نصف کامیابی اور خوشی لائے گا ۔عدد 17کے لوگ خوش مزاج ہوتے ہیں اور اگروہ چاہیں تو وہ نامور اور مشہور ہوسکتے ہیں ۔یہ عدد تفریحی شعبوں ،پراپرٹی ،سیاست ،سیاسی مصروفیت اور زمین سے متعلقہ تما م پیشوں پر حکمران ہے۔

18

یہ جنگ کا نمبر ہے اور لیڈر شپ کا بھی ۔یہ عدد طاقتور ہے لیکن خطرناک بھی ہے۔یہ عظیم لیڈروں کا نمبر ہے خاص طور پر مسلح افواج میں ۔یہ عدد خاندانی جھگڑوں ،دشمنیوں،طلاق،قانون اور قانونی مسائل ،سرجری،زخم،حادثہ اور آگ دھماکہ خیز مواد اور پانی سے نقصانات پر حاکم ہے۔یہ حصول مراد کی زبردست کوشش،دولت اور کامیابی کے امکانات کا نمبر ہے ۔عدد18کا حامل شخص کبھی بھی شکست تسلیم نہیں کرتا ہے ۔

19

یہ ایک بہت اچھا بلکہ مکمل نمبر ہے ۔اس کی گواہی ہمیں قران مجید سے بھی حاصل ہوتی ہے یہ عدد کامیابی خوشی اور خوشحالی لاتا ہے ۔
جہنم کے 19فرشتے ہیں ۔دروآغہ جہنم کا نام مالک ہے جس کے اعداد 91ہیں اگر اس کو معکوس کریں تو 19 بنتے ہیں ۔
قرآن مجید کی سب سے پہلی آیت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ہے ۔اور اس کے حروف کی تعداد 19ہے ۔یہ آیت قرآن مجید میں 114دفعہ آئی ہے جو19x 6کا حاصل ضرب ہے ۔

20

یہ ایک روحانی عدد ہے اس عدد کے حامل کو چاہیے ہے کہ وہ مادہ پرستی سے گریز کرے اور اور اپنی شخصیت کے روحانی پہلوں کو اجاگر کرے ۔یہ عدد چونکہ قمر سے متعلق ہے لہٰذا موسیقی ،پبلک مصروفیات سے ،متعلق ہے ۔اس کے حامل افراد ہسپتال اور مخلوط اداروں میں بہت کامیاب رہتے ہیں کیونکہ یہ جنس مخالف سے فائدے کو بھی ظاہر کرتا ہے۔
اسم ودود کے اعدد 20ہیں اور حیرت انگیز طور پر اسم بدوح کے بھی عقل مند را اشارہ است۔

7 جون 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

آف لائن

**rohaani babaa**
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

21

یہ عددزندگی کے اگلے سالوں میں کامیابی کو ظاہر کرتا ہے ۔شروع کے سالوں میں شدید مشکلات اور پریشانیوں کی امید رکھیں ۔لیکن یہ بھی امید رکھیں کہ آپ کی مشکلات آگے چل کر ختم ہوجائیں گی۔یہ مالی نمبر ہے شروع کے سالوں حاصل کیا گیا تجربہ مستقبل میں کامیابی کی راہ ہموار کرتا ہے اگر آپ کی زندگی میں 21عدد ہے تو یہ قوت ارادی ،مستقل مزاجی اور 30برس کے بعد کامیابی کو ظاہر کرتا ہے یہ ایک موافق عدد ہے۔

22

یہ ایک غیر موافق عدد ہے جو ناقابل اعتبار دوستوں،دوستوں سے دھوکہ اور فیصلہ کرنے کی ناقص صلاحیت کو ظاہر کرتا ہے جن لوگوں کا عدد 22ہے وہ جلد ڈپریشن کا شکار ہوجاتے ہیں اور بہت افسردہ ہوجاتے ہیں ۔چنانچہ اس عدد سے تعلق رکھنے والے تمام لوگوں کو ہرقسم کے برے ماحول سے بچنا چاہیے ۔تمام اعداد جن کا مجموعہ 4,6اور8ہو ان سے بچنا چاہیے ۔

23

یہ ایک بہترین عدد ہے اور 19عدد کے بعد علم الاعداد کے تمام اعداد پرفوقیت رکھتا ہے یہ کامیابی اور دولت پر حکمران ہے اس کا

حامل بہت خوش نصیب ہوتا ہے -23عدد کا حامل کبھی کسی ماتحت پوزیشن پر خوش یا کامیاب نہیں ہوسکتا ۔یہ عدد سفر اور Practical Workکا عدد ہے

24

یہ عددمقناطیسیت اور اعلیٰ مقام کا عدد ہے جنس مخالف سے تعلق رکھنے تمام پیشے مناسب ہیں ۔اس عدد والوں کی خامی یہ ہے کہ دوسروں سے ان کا برتاو ٔاچھا نہیں ہوتا اور کنجوس ہوتے ہیں ۔

25

یہ ایک موافق نمبر ہے اور کامیابی کوذرا دیر سے ظاہر کرتا ہے ۔ماہر فلکیات کا نمبر ہے اور سمندروں جھیلوں دریاو ٔں الغرض پانی سے منسلک ہر شے پر حکمران ہے۔

26

یہ ایک غیر موافق عدد ہے اور اس عدد والوں کو ہدایت کی جاتی ہے کہ کسی سے بھی قسم کی شراکت سے گریز کریں ۔یہ عدد سیاسی مصروفیت ،شہری دفاع کی تنظیم اور ایسی زمین اور پراپرٹی سے متعلق ہے جو جھگڑے فساد والا ہو۔ایسے لوگوں کوخفیہ تنظیموں سے تعلق نہیں رکھنا چاہیے ہے ۔ان لوگوں کو 4,6اور 8عدد والوں تعلق نہ رکھنے کی ہدایت کی جاتی ہے۔یہ عدد گھر اور دوکان کے ایڈریس کے لحاظ سے بھی نحس ہے۔

27

یہ عددطاقت اور عزت کی علامت ہے اور یہ بہت مبارک عدد ہے اس عدد سے تعلق رکھنے والے لوگ عموماً دانشور ہوتے ہیں اور ان کی بے انتہا عزت ہوتی ہے اور ان کو پسند کیا جاتا ہے ۔ان لوگوں کی ہدایت کی جاتی ہے کہ جلد امیر ہونے کی سکیمیں اور ترکیبیں نہ سوچیں کیونکہ اس میں یہ لوگ نقصان اٹھائیں گے۔یہ عدد کھیلوں ،جوئے ،طب،مصنفین،قصابوں ،غذا کے ماہرین اور لوہا اور دھاتوں پر حکمران ہے ۔

28

یہ عددایک غیر موافق عدد ہے اور قانونی معاملات کے ذریعے نقصان کی علامت ہے اور ہمیں خبردار کرتا ہے کہ دوسروں پر زیادہ اعتبار نہ کریں اس عدد کے حامل افراد کو صرف ایسے منصوبوں پر عمل کرنا چاہیے ہے جو کہ ٹھوس ہوں اور کسی بھی قسم کے دھوکے کا امکان نہ ہو۔یہ عدد طلاق کا عدد بھی ہے۔

29

یہ ایک غیرموافق عدد ہے یہ غیر یقینی حالات،دوسروں سے دھوکہ کو ظاہر کرتا ہے ۔یہ مصائب و مشکلات،ناقابل اعتبار دوستوں ،اچانک حادثوں اور جنس مخالف سے رنج اور دھوکہ پر حکمران ہے۔

30

یہ ایک موافق عددہے ۔اس عدد کے حامل لوگ خوبصورت شخصیت کے مالک ہوتے ہیں اور دوسروں پر روحانی برتری رکھتے ہیں ۔

31

یہ ایک غیر موافق عدد ہے اور اس کے حامل افراد قوانین سے انحراف کرتے ہیں جس کا نتیجہ تباہی ہوتا ہے ۔لیکن یہ لوگ بنیادی طور پر اچھے اشخاص ہوتے ہیں ۔البتہ تنہائی کا شکار ہوسکتے ہیں اور بہت سے دشمن پیدا کرلیتے ہیں جو انکی مخالفت کرتے رہتے ہیں -31 کا عدد رکھنے والوں کو ہدایت کیجاتی ہے کہ وہ 4,6اور 8سے اجتناب کریں اور اگر کسی معاہدے پر دستخط کریں تو کسی موافق تاریخ کو کریں۔

32

اس عدد کے حامل کو کسی سے مشورہ یا کاروباری خیالات مستعار نہیں لینے چاہیے ہیں ورنہ دوسروں کے مشورے آپ کو تباہ کردیں گے۔

33

یہ موافق عدد ہے 24کی طرح مگر اس سے کہیں زیادہ طاقتور یہ دولت کا عدد ہے ۔

34

یہ عدد ہو بہو 25عدد کی خصوصیات رکھتا ہے ۔لیکن ساتھ ہی ساتھ سائنس اور مالی معاملات پر بھی حاکم ہے۔

35

یہ ایک غیر موافق عدد ہے اور ادبی اور مالی معاملات کے ذریعے خرابی کا اور نقصان کا حامل ہے اس کی خصوصیات وہی ہیں جو کہ عدد26کی ہیں ۔

36

یہ بہترین عددوں میں سے ایک عدد ہے اور ہر منصوبے کو کامیابی سے ہمکنار کرنے کی طاقت رکھتا ہے مفہوم کے لحاظ سے یہ 27کی خصوصیات رکھتا ہے لیکن اس سے بہت زیادہ پُر اثر ہے۔

37

یہ ایک موافق عدد ہے اور دوسرے تمام اعداد سے مختلف ۔یہ عدد پارٹنر شپ سے قائم کیے جانے والے تمام منصوبوں پر کامیابی کی نوید ہے ۔تفریح،کاسمیٹک اور جنس مخالف کے ذریعے کامیابی کو ظاہر کرتا ہے اور یہ دوستی کا عدد ہے۔

38

یہ ایک غیر موافق عدد ہے جس کو ناموں ،گھر کا نمبر اور کاروباری ایڈریس ،ٹیلیفون نمبر،بنک اکاؤنٹ وغیرہ میں استعمال سے اجتناب کرنا چاہیے ۔یہ عدد پراپرٹی اور زمین کی خرید و فروخت کے ذریعے نقصان ،جنس مخالف کے ذریعے تکلیف اور دھوکے کی نشان دہی کرتا ہے۔

39

اس کی خصوصیات 12عدد جیسی ہیں

40

اس کی خصوصیات 4عدد جیسی ہیں

41

اس کی خصوصیات 24عدد جیسی ہیں

43

یہ بدقسمتی کا عدد ہے ۔یہ انقلاب ،تباہی ،لڑائی جھگڑے ،ناکامی اور رکاوٹ کی علامت ہے اور آگ دھماکے سیلاب،پانی اور ہوا کے ذریعے تباہی پر حکمران ہے۔

44

اس کی خصوصیات 26عدد جیسی ہیں ۔لیکن اس سے زیادہ غیر موافق ہے

45

یہ ایک موافق اور طاقتور عدد ہے جو سائنس ،ادبی معاملات اور سٹیل اور دیگر دھاتوں سے تعلق رکھنے والے تمام کاروبار پر حاکم ہے ۔

46

یہ عدد 37کی خصوصیات رکھتا ہے لیکن اس میں ایک اضافی جہت یہ ہے کہ یہ جنسی سکینڈل کا امکان پیدا کرتا ہے۔

47

اس کی خصوصیات 29عدد جیسی ہیں ۔

48

اس کی خصوصیات 12عدد جیسی ہیں ۔

49

اس کی خصوصیات 49عدد جیسی ہیں ۔

50

اس کی خصوصیات 50عدد جیسی ہیں ۔

51

اس عدد میں خطرے کے عناصر ہیں ۔یہ عدد مسلح افواج کے عملے،سراغ رسانوں اور پولیس پر حکمران ہے ۔زندگی میں نمایاں مقام دلاتا ہے لیکن ساتھ ہی ساتھ جنگ اور دھماکہ خیز مواد سے تباہی کا خدشہ بھی ہوتا ہے اس کے علاوہ جنس مخالف سے مشکلات بھی ہوسکتی ہیں ۔

52

اس کی خصوصیات 43عدد جیسی ہیں ۔

ہم اپنے ناموں کے اعداد ہمیشہ ابجد قمری سے لیتے ہیں ۔ایسا کرنا ایسے بندے کے حق میں درست ہے جو کہ پڑھا لکھا نہ ہو یا پھر مدرسے کی تعلیم ہو لیکن اگر اس کی تعلیم انگریزی ہو تو پھر اگر ہم اس کے carierکا حکم لگائیں گے تو پھر ہم کو

کلدانی(بابلی)حروف ابجدسے مدد لینا پڑے گی۔اورتجربہ میں آیا ہے کہ کلدانی حروف ابجدکا حکم درست ہوتا ہے۔جیسا اللہ تبارک تعالیٰ فرماتے ہیں کہ '' میں بندے کے گمان کے ساتھ ہوں پس جیسا خیال کرے گا ویسا ہی پائے گا '' تو اسی طرح چونکہ ہم مکمل طور پر انگریزی رنگ میں رنگے ہوئے ہیں لہٰذا ہمارے ناموں اور سب چیزوں کی قیمت اوپر عالم مثال میں کلدانی حروف ابجد کے مطابق ہی ہے۔ہاں سرزمین عرب کی بات اور ہے وہاں عربی تاریخیں ہیں ۔

پس حکم لگاتے وقت یہ خیال رکھنا چاہیے کہ جس بندے کے نام کے اعداد آپ نکال رہے ہو وہ کس خطے سے تعلق رکھتا ہے۔

کلدانی حروف کی قیمت کا چارٹ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| A | B | C | D | E | U | O | F |
| I | K | G | M | H | V | Z | P |
| J | R | L | T | N | W | | |
| Q | | S | | X | | | |
| Y | | | | | | | |

Uploaded with ImageShack.us

7 جون 2011

---

آف لائن

**rohaani babaa**

ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010

پیغامات: 197

موصول پسندیدگیاں: 14

ملک کا جھنڈا:

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

نام اور تاریخ پیدائش میں مطابقت پیدا کرنا۔

یہ پریکٹس آپ ایسے بچوں پر کر سکتے ہو جو کہ under Matricہوں اگر چہ بعد میں بھی کیا جاسکتا ہے لیکن پھر یہ ایک دشوار گزار مرحلہ ہے کوئی سائل آپ کے پاس آئے تو آپ سب سے پہلے یہ دیکھو کہ اس کی تاریخ پیدائش موافق ہے یا نہیں ہے اور اگر نہیں ہے تو پھر آپ اس کو بدل دو کوئی اچھی سی تاریخ پیدائش رکھ لو اور پھر نام کے اعداد کے مطابق کرلو۔

مثال کے طور پر ایک شخص جس کا نام ہے Faisal Tasaduqہے اور اس کی تارِیخ پیدائش 21 دسمبر ہے جس کا عدد مفرد 3ہے اس عدد سے بہترین طریقے سے فائدہ اٹھانے کے لیے ضروری ہے کہ اس کے نام کا عدد بھی جمع کرنے پر 3نکلے ۔

FAISAL TASADDUQ

41314461 811313

5=1+4 14 =8+6 6=2+4 8=1+7

اس نام کا حاکم عدد5ہے اور یہ عدد سب اعدادکے ساتھ موافق ہے سوائے3اور8کے اور فیصل کی تاریخ پیدائش کا مفردعدد3ہے جو کہ 5کے ساتھ متصادم ہے اور مشکلات پیدا کرسکتا ہے ۔چنانچہ Faisal Tasadduqکو اپنے نام میں ترمیم کرنا پڑے گی ۔پہلا قدم یہ ہوگا کہ ہم پہلا یا آخری نام بدلنے کی کوشش کریں اس ارادے سے کہ ہمیں عدد 3حاصل ہوجائے چونکہ پہلانام یعنی فیصل پکارا جانے والا نام ہے لہٰذا بہتر ہوگا کہ ہم آخری نام میں رد وبدل کرنے کی کوشش کریں ۔

اس طرح کرتے ہیں کہ نام کے Spellingکو تبدیل کرنے کی کوشش کرتے ہیں ایک Try کرتے ہیں ۔

T S A D D U Q

1 6 4 4 3 1 4

5=2+3=23

ہم Tsadduqکو استعمال نہیں کرسکتے ہیں کیونکہ پہلے نام کے 8اور آخری نام کے 5کو جمع کرنے سے عدد 13حاصل ہوتا ہے جو کہ درست نہیں ہے اور اس کے علاوہ Tsadduqکا مفرد 5ہے جو تاریخ پیدائش کے عدد 3سے متصادم ہے ۔آئیے ایک اور Tryکرتے ہیں ۔

T S A D D U K

6=24 = 2 6 4 4 1 3 4

اوراب ہم واپس پھر وہیں پہنچ جاتے ہیں جہاں سے ہم نے آغاز کیا تھا۔ہماری کارکردگی کوئی اتنی اچھی نہیںہے ۔کیا خیال ہے اگر ہم 3تک نہیں پہنچ سکتے ہیں تو پھر ہم 9یا 6پر اکتفا کرتے ہیں کیونکہ یہ دو اعداد بھی عدد 3سے مطابقت رکھتے ہیں لیکن ابھی ہم عدد 3کے لیے کوشش جاری رکھیں گے۔ہم کو ہر لحاظ سے نام اور تاریخ پیدائش کو Suitable کرنا ہوگا۔

اب پہلے نام یعنی Faisalکے کسی حرف کو تبدیل کرنے کی کوشش کرتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ آیا کسی طرح کام بن جائے ۔

F A I S E L

3=21= 3 5 3 1 1 8

مرکب عدد 21ایک اچھا عدد ہے لیکن آخری نام کے عدد 6یعنی Tsadduqمیں جمع کرنے سے ہمارے پاس 9کا عدد آتا ہے جو کہ ہمیں نہیں چاہیے ہے ۔

یک اور کوشش کرکے دیکھتے ہیں ۔

| F | A | S | E | L | | T | S | A | D | U | Q |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 8 | 1 | 3 | 5 | 3 | | 4 | 3 | 1 | 4 | 6 | 1 |
| 20 | = | 2 | | | | 1 | 9 | = | 10 | = | 1 |
| | | | | 2 | + | 1 | = | 3 | | | |

یہ ایک بہترین Match ہے آپ دیکھ سکتے ہیں کہ پہلے اور دوسرے ناموں کے مرکب اعداد موافق ہیں ۔مزید برآں یہ ضروری ہے کہ ہم اس نام کو عربی حروف ابجد کے ذریعے بھی جانچ لیں کہ آیا یہ تاریخ پیدائش سے مطابقت رکھتا ہے یا نہیں۔

| ق | و | ص | ت | | ل | س | ی | ف |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 100 | 4 | 90 | 400 | | 30 | 90 | 10 | 80 |
| 594 | = | 9 | | | 210 | = | 3 | |
| | | 9 | + | 3 | = | 12 | = | 3 |



یہ نام عربی Alphabetکی رو سے بھی تاریخ پیدائش سے تعلق رکھتا ہے ۔ایک ماہر علم الاعداد عربی اور انگریزی دونوں حروف ابجد سے نام کو چیک کرتا ہے کیونکہ ہمارے ملک میں دونوں طریقوں سے نام لکھے جاتے ہیں ۔اگر ہم نام کو صرف ایک Alphabet کے اصول پر کریں گے تو مار کھائیں گے جو کہ بہت سارے اناڑی ماہر علم الاعداد کرتے ہیں ۔

میرے دفتر کے ساتھیوں میں سے ایک بندہ ہے جو اپنا نام بدلنے کو تیار نہیں ہے حالانکہ تمام اعداد اس کے خلاف ہیں اس کی تاریخ پیدائش12 ہے اور اس کے نام کے اعداد کا مرکب 16ہے اس کی زندگی مفلسی سے عبارت ہے ۔خاندان اور دوست اپنے کام اس کے ذمہ ڈالتے ہیں یعنی بیگار لیتے ہیں حالانکہ وہ جانتا ہے کہ اس کے ساتھ ایسا ہوتا ہے لیکن اتفاق کی بات ہے جب بھی کوئی ایسا موقع ہوتا ہے اتفاق سے یہ بھی وہاں موٴجود ہوتا ہے ۔درحقیقت اس کی تاریخ پیدائش اس کی طرف بدقسمتی کے یہ عناصر دھکیلتی ہے

۔لوگ عدد 12والوں کے ذمے اپنے کام تھوپتے ہیں ۔اگرچہ عدد 12بدقسمتی کاعدد ہے لیکن عدد 12کچھ سعد پہلو بھی رکھتا ہے جو کہ نارمل حالات میں اس کے معاون ثابت ہوتے ۔بدقسمتی سے اس کی تاریخ پیدائش12کو اس کے نام کے مرکب عدد 16نے بہت متاثر کر رکھا ہے جو کہ بہت زیادہ مشکلات لاتا ہے۔جب تک یہ شخص زندہ رہے گا اپنے پوتوں اور نواسوں کو پالتا رہے گا اور ساتھ ہی ساتھ جھڑکیاں بھی سنتا رہے گا ۔

اور آخر میں یہ بات کہنا چاہونگا کہ اگر آپ اپنے نام کے ذریعے درست عدد نہیں نکال سکتے ہیں یعنی حروف کے آگے پیچھے کرکے جو کہ آپ کی تاریخ پیدائش سے مطابقت رکھتا ہو تو پھر آپ نام ہی بدل دیجئے۔

| عدد | موافق عدد | غیرموافق عدد | عدد | موافق عدد | غیرموافق عدد |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2,4,7 | | 2 | 1,7 | |
| 3 | 6,8,9 | | 4 | 1,7 | |
| 5 | 1,6,7,9 | | 6 | 3,5,9 | |
| 7 | 1,2,4,5 | | 8 | 3,9 | |
| 9 | 3,6,58 | | 10 | | 6,8,9 |
| 11 | | | 13 | | |
| 13 | | | 14 | | |
| 15 | | 4.8.13. 17.22. 26.31 | 16 | | |
| 17 | | | 18 | | |
| 19 | | | 20 | | |
| 21 | | | 22 | | 4,6,8 |
| 23 | | | 24 | | |

Uploaded with ImageShack.us

7 جون 2011

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

rohaani babaa
ممبر
آف لائن
شمولیت:
23 ستمبر 2010

فطرت اور نام کا چناوٴ بلڈ گروپ کی روشنی میں

آپ کے نام کے حروف ابجد اس بات پر اثر انداز ہوسکتے ہیں کہ آپ اپنے منصوبوں کو کیسے پایہ تکمیل تک پہنچاتے ہیندوافراد کے ناموں کا عدد ایک ہوسکتا ہے لیکن ان میں موجود مختلف حروف ابجد بتاتے ہیں کہ وہ کس طریقے سے اپنا اظہار کریں گے ۔ذہنی ،جسمانی،جذباتی یا وجدانی طور پر یہ معلوم کرنے کے لیے ہم فطرت یا طبیعت کو بلڈ گروپ کی روشنی میں دیکھیں گے۔

لیکن پہلے واضح ہو کہ وجدانی ،جذباتی ،جسمانی اور ذہنی حروف کی خاصیتیں کیا ہیں میں ذرا ان کو مکمل اور جامع انداز میں بیان

| | |
|---|---|
| پیغامات: 197 | کروں گا تاکہ علم الاعداد سے زندگی کے ہر شعبہ کا بندہ فائدہ اٹھائے۔خصوصاً جفار،Numerologist ،اطباء اور ہومیو ڈاکٹر |
| موصول پسندیدگیاں: 14 | وغیرہ۔یعنی وہ اگر اپنے مریضوں کا ریکارڈ رکھیں تو جلد ہی امراض شناسی میں دور نزدیک مشہور ہوجائیں گے اور اگر نمرالوجسٹ |
| ملک کا جھنڈا: | بلڈ گروپ کی روشنی میں پریکٹس |

کریں گے تو حیرت انگیز طور پر انتہائی درست احکامات لگائیں گے۔

دماغی یا ذہنی حروف

ان حروف کا تعلق عناصر کی رو سے آب سے ہے ۔

کیفیت اس کی رطوبت ہے۔

مزاج اس کا سرد تر ہے۔

ہومیو پیتھی کی رو سے زہر کا نام ہے سفلس۔

طب یونانی کی رو سے خلط بلغم سے تعلق ہے۔

نظریہ مفرد اعضاء کی رو سے تحریک کا نام ہے اعصابی عضلاتی۔

نظریہ مفرد اعضاء کے 3رہنما اصول یعنی تحریک ،تحلیل اور تسکین میں سے اس کا تعلق تسکین سے ہے۔

Medical Point of Viewسے اس کا تعلق Tissues Nervousسے ہے جو کہ دماغ

سے متعلق ہیں ۔

Medical Point of Viewسے ان حروف کا تعلق A Blood Groupسے ہے۔اور یہ White Blood Cellsبناتے ہیں ۔

Gasesمیں یہ آکسیجن گیس سے متعلق ہیں۔

اور Human Bodyمیں Chemicalکے Point of Viewسے یہ Alkalineبناتے ہیں ۔

Bio Chamical Saltsمیں یہ حروف کلکیر(سرطان)یافلور،کلکیریا سلف(عقرب) اور فیرم فاس(حوت) سے متعلق ہیں ۔

نظریہ بلڈ گروپ کے مطابق اس کا ذائقہ پھیکا یا میٹھا ہے جب اعصاب میں لذت کا احساس بڑھ جاتا ہے تو (سفیلینم )اور انقباض کی صورت میں خوف (مرکسال)کا احساس پایا جاتا ہے۔

A Groupکا قدرتی ذائقہ کھارایعنی کسیلا یعنی انتہائی سردہوتا ہے لیکن جب اعصاب میں لذت بڑھ جائے تو پھر یہ میٹھایعنی گرم تر اور انقباض یعنی خوف کی صورت میں پھیکا ہوتا ہے۔

A Blood Groupکا رنگ سفید ہے ۔

علم فلکیات کی رو سے یہ قمر سے متعلق ہیں کیونکہ یہ ٹھنڈے حروف ہیں ۔

ابجد قمری کی رو سے یہ حروف '' ج ز ک س ق ث ظ '' کا تعلق ذہنی حروف یا دماغی حروف سے ہے۔

حروف دماغی یا A Blood Groupمیں مندرجہ ذیل بروج شامل ہیں ۔

سرطان(فاسفیٹ) عقرب(سلفیٹ) حوت(سوڈیم)

علم الاعداد کی رو سے سرطان کا نمبر 2ہے۔عقرب کا 9 اور حوت کا 7ہے۔شمس جب دورہ فلک طے کرتا ہوا ان بروج میں آتا ہے تو ان نمبرز کو تقویت ہوتی ہے۔

A Blood Groupوالوں کا اللہ سے نسبت اور تعلق کا رنگ یا علوم ولایت میں اس کا حصہ سلسلہ نقشبندیہ سے ہے جو کہ یاداشت اور طہارت کی نسبت ہے۔

اسماء الحسنیٰ میں A Groupکا تعلق اسمائے افعالیہ سے ہے جو کہ جمالی اسماء پر مشتمل ہیں اور کائنات عالم میں خاموشی سے اپناکردار ادا کررہے ہیں ۔(العلیم۔الرحیم۔السلام۔المو ٴمن باری۔المصور۔ غفار۔الو ہاب۔ الرزاق۔الفتاح۔ باسط ۔ الرافع۔ لطیف۔ الخبیر۔معز۔ الحفیظ۔المقیت۔الحسیب ۔ الجمیل۔الحلیم ۔ الکریم۔ الوکیل ۔ الحمید۔المبدی۔ المحی ۔ المصور۔الواجد۔ الدائم۔ باقی۔ الباری۔البر۔المنعم ۔العفو ۔الغفور ۔الرو ٴف۔ المغنی۔ المعطی۔ النافع۔ الھادی۔ البدیع ۔ الرشید۔ المجمل۔القریب۔المجیب ۔ الکفیل الحنان ۔ المنان۔ الکامل۔لم یلدولم یولد۔ الکافی۔الجواد۔ ذوالطول۔ الشافی۔ المعافی)۔

علم الاعداد کی رو سے یہ حروف آپ کی سوچ کے انداز کو ظاہر کرتے ہیں ۔فیصلے ٹھنڈے دماغ سے اور پُرسکون طریقے سے کیے جاتے ہیں ۔آپ اپنے فیصلے جذباتی انداز سے نہیں کریں گے بلکہ آپ ہمیشہ معاملات کے بارے میں اچھی طرح سوچیں گے پھر عمل کریں گے۔اگرآپ کے نام کے حروف میں دماغی حروف زیادہ ہیں تو پھر آپ کو ایسا Profession Adoptکرنا چاہیے جس میں ذہن کوکا

استعمال زیادہ ہوتا ہو جیسے کمپیوٹر،اکاو ٴنٹس،چارٹر اکاوٴنٹ وغیرہ۔

یہ لوگ اگر منفی سوچ رکھتے ہوں تو پھر یہ معاشرے کے لیے انتہائی خطرناک ثابت ہوتے ہیں یہ لوگ شاطر مجرم ، بلیک میلر اور

انتہائی پلاننگ کے ساتھ جرم کرتے ہیں اور بہت کم پکڑے جاتے ہیں ۔
یہ لوگ اگر مثبت سوچ رکھتے ہوں تو معاشرے میں بہت اچھا کردار ادا کرتے ہیں ۔یہ لوگ اچھے مصنف،اچھے آفیسر اور معاشرے کو جنت کا نمونہ بنادیتے ہیں ۔ان ہی لوگوں کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ۔ گر فردوس بروئے زمین است ہمیں است و ہمیں است

7 جون 2011

---

rohaani babaa
ممبر
شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

مادی حروف

ان حروف کا تعلق عناصر کی رو سے آتش سے ہے ۔
کیفیت اس کی حرارت ہے۔
مزاج اس کا گرم خشک ہے۔
ہومیو پیتھی کی رو سے زہر کا نام ہے سائیکوسس۔
طب یونانی کی رو سے خلط صفراسے تعلق ہے۔
نظریہ مفرد اعضاء کی رو سے تحریک کا نام ہے غدی عضلاتی۔
نظریہ مفرد اعضاء کے 3رہنما اصول یعنی تحریک ،تحلیل اور تسکین میں سے اس کا تعلق تحلیل سے ہے۔
Medical Point of Viewسے اس کا تعلق Tissues Muscularسے ہے جو کہ قلب سے متعلق ہیں ۔
Medical Point of Viewسے ان حروف کا تعلق Red Blood Groupسے ہے۔اور یہ Red Blood Cellsبناتے ہیں ۔
Gasesمیں یہCarbo n گیس سے متعلق ہیں۔
اور Human BodyمیںChemicalکےPoint of Viewسے یہAcidبناتے ہیں ۔
Bio Chamical Saltsمیں یہ حروف کالی میور(جوزا)،نیٹرم فاس(میزان) اور نیٹرم میور(دلو) سے متعلق ہیں
نظریہ بلڈ گروپ کے مطابق اس کا ذائقہ کڑوا یا چرپُرا ہوتا ہے جب اعصاب میں مسرت کا احساس بڑھ جاتا ہے تو (میڈہورائنم )اور انقباض کی صورت مینغ (تھوجا)کا احساس پایا جاتا ہے۔
B Groupکے دو ذائقے ہیں ایک چُرپُرا اور ایک کڑواجب یہ OBہوتا ہے تو یہ چرپرا ہوتا ہے اور جب BBہوتا ہے تو پھر یہ کڑوا ہوتا ہے۔ویسے Bگروپ کا قدرتی ذائقہ ترش (کھٹا)ہے
B Blood Groupکا رنگ سرخ ہے ۔
علم فلکیات کی رو سے یہ مریخ اور شمس سے متعلق ہیں کیونکہ یہ گرم خشک حروف ہیں ۔
ابجد قمری کی رو سے یہ حروف ’’ ا ھ ط م ف ش ذ ‘‘ کا تعلق مادی حروف سے ہے ۔
حروف مادی یا B Groupمیں مندرجہ ذیل بروج شامل ہیں ۔
جوزا(فاسفیٹ) میزان(سلفیٹ) دلو(سوڈیم)
علم الاعداد کی رو سے جوزا کا نمبر5ہے۔میزان کا6ہے اوردلو کا4ہے۔شمس جب دورہ فلک طے کرتا ہوا ان بروج میں آتا ہے تو ان نمبرز کو تقویت ہوتی ہے۔
B Blood Groupوالوں کا اللہ سے نسبت اور تعلق کا رنگ یا علوم ولایت میں اس کا حصہ سلسلہ سہروردیہ سے ہے ۔
اسماء الحسنیٰ میں B Groupکا تعلق اسمائے جلالیہ(صفاتیہ) سے ہے جو کہ جلالی اسماء پر مشتمل ہیں ۔
الکبیر۔المتعال۔عزیز۔العظیم۔الجلیل۔القھار۔القادر۔المقتدر۔الماجد۔الولی۔الجبار۔المتکبر۔
القابض۔الخافض۔المذل۔الرقیب۔الواسع۔الشھید۔القوی۔المتین۔الممیت۔المعید۔المنتقم ۔ ذوالجلال والاکرام۔ المانع۔ الضار۔الوارث۔ الصبور۔
ذوالبطش۔البصیر ۔ الدیان۔المعذب۔المفضل۔المجید۔الذی لم یکن لہ کفواً احد۔ ذوالحول الشدید۔ القاہر۔الغیور۔الشدید العقاب۔
علم الاعداد کی رو سے یہ حروف آپ کی سوچ کے انداز کو ظاہر کرتے ہیں ۔یعنی آپ بیٹھ کر سوچنے کی بجائے عمل کرتے ہیں ۔آپ تندرست و توانا ہیں اور ایک عملی شخصیت ہیں اور زیادہ تر مصروف رہتے ہیں

7 جون 2011

جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

rohaani babaa
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

## جذباتی حروف

ان حروف کا تعلق عناصر کی رو سے خاک (تراب) سے ہے ۔
کیفیت اس کی یبوست ہے۔
مزاج اس کا سرد خشک ہے۔
ہومیو پیتھی کی رو سے زہر کا نام ہے ٹیوبر کلوسس(مادہ دِق)۔
طب یونانی کی رو سے خلط سودا سے تعلق ہے۔
نظریہ مفرد اعضاء کی رو سے تحریک کا نام ہے عضلاتی اعصابی۔
Medical Point of Viewسے اس کا تعلق Connective Tissuesسے ہے جو کہ طحال اور ہڈیوںسے متعلق ہیں ۔
Medical Point of Viewسے ان حروف کا تعلق AB Blood Groupسے ہے۔
Gasesمیں یہ Carbonnitrogenگیس سے متعلق ہیں۔
اور Human Bodyمیں Chemicalکے Point of Viewسے یہ Calciumبناتے ہیں ۔
Bio Chamical Saltsمیں یہ حروف نیٹرم سلف(ثور)، کالی سلف (سنبلہ)اور کلکیریا سلف (جدی)سے متعلق ہیں ۔
نظریہ بلڈ گروپ کے مطابق اس کا ذائقہ ترش ہے جب بافتوں مینلذت کا احساس بڑھ جاتا ہے تو (کلکیریا کارب )اورغم کی صورت میں خوف (ٹیوبر کلونیم)پایا جاتا ہے۔
AB Groupکا قدرتی ذائقہ کڑوا ہے۔
AB Groupکا رنگ سیاہ ہے ۔
علم فلکیات کی رو سے یہ زحل سے متعلق ہیں کیونکہ یہ خشک سرد حروف ہیں ۔
ابجد قمری کی رو سے یہ حروف '' دح ل ع رخ غ '' کا تعلق جذباتی حروف سے ہے۔
حروف جذباتی یا AB Groupمیں مندرجہ ذیل بروج شامل ہیں ۔
ثور(فاسفیٹ) سنبلہ(سلفیٹ) جدی(سوڈیم)
علم الاعداد کی رو سے ثورکا نمبر2ہے۔سنبلہ کا9ہے اورجدی کا7 ہے۔شمس جب دورہ فلک طے کرتا ہوا ان بروج میں آتا ہے تو ان نمبرز کو تقویت ہوتی ہے۔
AB Blood Groupوالوں کا اللہ سے نسبت اور تعلق کا رنگ یا علوم ولایت میں اس کا حصہ سلسلہ چشتیہ سے ہے جو کہ حضور اورکمال کی نسبت ہے۔
اسماء الحسنیٰ میں AB Groupکا تعلق اسمائے مشترک کمالیہ سے ہے جو کہ کمالی اسماء پر مشتمل ہیں اور کائنات عالم میں خاموشی سے اپناکمال دکھا رہے ہیں ۔(الرحمٰن۔العلیم۔الملک ۔الرب ۔المھیمن۔الخالق السمیع۔البصیر۔الحکم۔العدل۔ الحکیم۔الولی۔القیوم ۔المقدم۔المو ٔخر الاول۔الآخر۔الظاہر۔ الباطن ۔الوالی ۔المتعال۔ المالک المک ۔ المقسط۔الجامع ۔الغنی۔الذی لیس کمثلہ شئی''۔ المحیط ۔ السلطان ۔المو ٔید۔المتکلم۔)۔
علم الاعداد کی رو سے یہ حروف آپ کی سوچ کے انداز کو ظاہر کرتے ہیں ۔فیصلے خواہشات کو مد نظر رکھ کر کیے جاتے ہیں ۔ان حروف سے متعلق افراد انتہائی پراسرار ہوتے ہیں اورد ہری،تہری شخصیت کے حامل ہوتے ہیں ۔

7 جون 2011

---

جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

rohaani babaa
ممبر

## وجدانی حروف

ان حروف کا تعلق عناصر کی رو سے بادسے ہے ۔
کیفیت اس کی حرارت ہے۔

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

مزاج اس کاگرم تر ہے۔
ہومیو پیتھی کی رو سے زہر کا نام ہے سورا۔
طب یونانی کی رو سے خلط صفرا سے تعلق ہے۔
نظریہ مفرد اعضاء کی رو سے تحریک کا نام ہے غدی اعصابی۔
نظریہ مفرد اعضاء کے 3رہنما اصول یعنی تحریک ،تحلیل اور تسکین میں سے اس کا تعلق تحریک سے ہے۔
Medical Point of Viewسے اس کا تعلق Epithelial Tissuesسے ہے جو کہ جگر سے متعلق ہیں ۔
Medical Point of Viewسے ان حروف کا تعلق O Blood Groupسے ہے۔
Gasesمیں یہ Hydrogenگیس سے متعلق ہیں۔
اور Human Bodyمیں Chemicalکے Point of Viewسے یہSodiumبناتے ہیں ۔
Bio Chamical Saltsمیں یہ حروف کالی فاس(حمل)،میگ فاس(اسد) اور سلیشیا (قوس)سے متعلق ہیں ۔
نظریہ بلڈ گروپ کے مطابق اس کا ذائقہ نمکین ہے جب غدد میناانبساط کی صورت میں ندامت (سورائنم) انقباض کی صورت میں غصہ (سلفر)کا احساس پایا جاتا ہے۔
O Groupکا قدرتی ذائقہ نمکین ہے لیکن جب یہ OBہوتا ہے تو پھر اس کا ذائقہ چرپرا ہوجاتا ہے۔
علم فلکیات کی رو سے یہ مشتری اور زہرہ سے متعلق ہیں کیونکہ یہ گرم ترحروف ہیں ۔
ابجد قمری کی رو سے یہ حروف ’’ ب و ی ن ص ت ض ‘‘ کا تعلق وجدانی حروف سے ہے۔
حروف وجدانی یا O Blood Groupمیں مندرجہ ذیل بروج شامل ہیں ۔
حمل(فاسفیٹ) اسد(سلفیٹ) قوس(سوڈیم)
علم الاعداد کی رو سے حمل کا نمبر9ہے۔اسد کا1ہے اورقوس کا3ہے۔شمس جب دورہ فلک طے کرتا ہوا ان بروج میں آتا ہے تو ان نمبرز کو تقویت ہوتی ہے۔
O Blood Groupوالوں کا اللہ سے نسبت اور تعلق کا رنگ یا علوم ولایت میں اس کا حصہ سلسلہ قادریہ سے ہے جو کہ نسبتِ توحید نسبت ذات و نسبت عشق ہے۔
اسماء الحسنیٰ میں O Groupکا تعلق اسمائے ذاتیہ سے ہے ۔ (اللہ۔الاحد۔الواحدالصمد۔الفرد۔الوتر۔النور ۔الحق۔الحی۔القدوس۔)۔

7 جون 2011

---

آف لائن
**rohaani babaa**
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:
**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

علم الاعداد کی رو سے یہ حروف آپ کی سوچ کے انداز کو ظاہر کرتے ہیں ۔آپ ہمیشہ اپنی جبلت کو فوقیت دیتے ہیں ایسے افراد میں اکثر ایک خواب آلود عنصر ہوتا ہے اور زندگی کی دوڑ میں یہ لوگ پریکٹیکل نہیں ہوتے ہیں ۔

| حروف کی خاصیتیں اور بلڈ گروپ | وجدانی O | جذباتی AB | جسمانی B | ذہنی A |
|---|---|---|---|---|
| افتاحی | K | ZORI | E | A |
| اصلاحی | FQUY | BSTX | W | HJNP |
| اختتامی | CV | | DM | GL |

اوراب میں خالصتاًروحانی انداز میں ایک مثال پیش کروں گالیکن ایک عام ماہر علم الاعداد کوایسا درست حکم لگانے میں بہت مشق کی ضرورت ہے۔

میں اپنے نام کی مثال دونگا۔Azeem Ullah Qureshi

| | حروف کی خاصیتیں بلڈ گروپ کی روشنی میں | وجدانی O | جذباتی AB | جسمانی B | ذہنی A |
|---|---|---|---|---|---|
| افتتاحی | | UQU | ZRI | EEE | AA |
| اصلاحی | | | S | | HH |
| اختتامی | | | | M | LL |
| | | 3 | 4 | 4 | 6 |



جیسا کہ آپ دیکھ رہے ہیں کہ نام کے حروف میں ذہنی حروف کی تعداد زیادہ ہے یعنی حروف ذہنی کی تعداد 6ہے جو کہ میرے نام کے اعداد سے مطابقت رکھتی ہے یعنی میرے نام عظیم اللہ کی عددی قیمت ہے 1086جس کا مفرد 6بنتا ہے لہٰذا مجھے ذہنی کام سے زیادہ واسطہ پڑتا ہے دفتر میں بھی مجھ سے Computer Workزیادہ لیا جاتا ہے حالانکہ میرے فرائض منصبی میں Computerشامل نہیں ہے ۔اس کے علاوہ مجھے علوم مخفیہ سے بھی شوق ہے جو آپ لوگوں کو معلوم ہے اور ساتھ ہی ساتھ ذہنی کام میں لکھنے لکھانے کا کام بھی جاری ہے ایک کتاب معرفت الٰہیہ پر اور ایک علوم مخفی پر لکھ چکا ہوں میرے نام مینجسمانیت یعنیBبلڈ گروپ کی زیادتی ہے جیسا کہ نام کے حروف میں حروف جسمانی کی تعداد 4ہے جو کہ میری تاریخ پیدائش ہے اور جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ عدد 4شمس کا منفی نمبر ہے جو کہ مجھے فائدے کے ساتھ نقصان بھی ہے فائدہ مجھے روحانی طور پر ہے اور نقصان مجھے جسمانی طور پر ہے کہ ان الفاظ کی گرمی خشکی اور پھر اوپر سے منگل کے دن کی پیدائش نے مجھے بہت پریشان کر رکھا ہے جس کی وجہ سے مجھے گرمی کے امراض لاحق ہوجاتے ہیں۔جذباتی حروف میں یعنی ABبلڈ گروپ میں جیسا کہ ظاہر ہے علوم مخفیہ اور اسرار الٰہیہ کی طرف اشارہ ہے اور علوم حکمت جن میں علم کشتہ جات ،اشیاء کی ماہیت،اوراسماء الحسنیٰ کا علم وغیرہ کی طرف اشارہ ہے اور اسماء باقاعدہ اپنی Vibrationکے ساتھ بندہ ناچیز پر اترتے ہیں ۔اور یہی میری تاریخ پیدائش 4کا مثبت پہلو ہے کیونکہ علم الاعداد کے مطابق 4نمبر کا تعلق نیپچون کے ساتھ ہے جو کہ مخفیات پر حاکم ہے۔

وجدانی حروف یعنی O Blood Groupحروف کی موجودگی کا مطلب ہے کہ اکثر اوقات مجھے پر ایک وجدانی کیفیت طاری ہوتی ہے اور عجیب و غریب اسرار سمجھ میں آتے ہیں اور اسماء الحسنٰی کے مختلف اسرار و رموز سے پردہ اٹھتا ہے ۔چونکہ میرا شمسی برج قوس ہے جس کا حاکم ستارہ مشتری ہے جس کا نمبر 3ہے اور میرے نام کے اعداد میں بھی وجدانی حروف کی تعداد 3ہے۔

جہاں تک حروف افتتاحی کا تعلق ہے تو اس میں یہ ہے کہ مجھے جب بھی کوئی بات شروع کرنی ہوتی ہے تو اس کو بہت اچھے طریقے سے پیش کرتا ہوں مثلاً کسی علم پر بات لکھنا ہوتا ہے تو پہلے اس کو پڑھتا ہوں اور پھر اس پر قلم اٹھاتا ہوں اور انتہائی اچھے اور احسن طریقے سے پیش کرتا ہوں لیکن اس کو اس طرح فائنل ٹچ نہیں دے سکتا ہوں جیسا کہ اس کا حق ہے ۔میری تحریروں میں اصلاح کا عمل یا بات مبہم سی ہوتی ہے یعنی میری نفسیات اس طرح کی ہے کہ جس نے فائدہ لینا ہے وہ پڑھ کر فائدہ اٹھالیگا۔

جدول برائے ابجد قمری از روئے فطرت/Groups

| وجدانی O | جذباتی AB | جسمانی B | ذہنی A |
| --- | --- | --- | --- |
| ب و ی ن ص ت ض | د ح ل ع ر خ غ | ا ہ ط م ف ش ذ | ج ز ک س ق ث ظ |
| بادی | خاکی | آتشی | آبی |

اب ابجد قمری کی رو سے بھی چارٹ حاضر خدمت ہے اور اس میں ایک مثال دینا پسند کروں گا۔

| وجدانی O | جذباتی AB | جسمانی B | ذہنی A |
| --- | --- | --- | --- |
| ب و ی ن ص ت ض | د ح ل ع ر خ غ | ا ہ ط م ف ش ذ | ج ز ک س ق ث ظ |
| ی | ع ل ل | م ا ہ | ظ |

Uploaded with ImageShack.us

عظیم اللہ : اس میں ذہنی حروف میں صرف ایک حرف ظا ہے لیکن چونکہ اس کی تعداد ابجد قمری میں 900ہے جو کہ میرے نام کے تمام اعداد سے زیادہ ہے اسی لیے علم کی طرف زیادہ رحجان ہے حالانکہ حروف ذہنی کی نسبت یاداشت کی ہے ہوش کی ہے چہ جائیکہ میری نسبت غیاب کی ہے اسی لیے میری توجہ علوم روحانی کی طرف زیادہ ہے اور مادی کی طرف کم ہے کیونکہ ادھر حروف جذباتی یعنی

AB Groupکے حروف کی تعداد زیادہ ہے جو روحانی علوم کی طرف اشارہ کرتے ہیں ۔حروف جسمانی میں حروف کی تعداد 3ہے جو کہ سارے سارے حروف شمس ہیں اور ان مینمریخ کا ایک بھی حرف نہیں ہے لیکن کیا کیجئے کہ میری پیدائش کی تاریخ 4ہے جو کہ شمس کا منفی نمبر ہے اور پھر مزید یہ ہے جس روز پیدا ہوا اس روز منگل تھا جس کی گرمی خشکی نے بہت پریشان کیا ہوا ہے۔لیکن حروف جسمانی میں میم کا حرف یہ ظاہر کرتا ہے کہ انشاء اللہ چالیس برس کی عمر میں کمال حاصل ہوگا کیونکہ قرآن میں آتا ہے '' واذا بلغ اربعین سنۃ '' ایک حرف حروف وجدانی میں ہے اور وہ ہے '' ی '' اور یہ حرف ملانے والا حرف ہے ۔اللہ تبارک تعالیٰ فرماتے ہیں ۔من ذالذی یشفع عندہ الاباذن یعلم ما بین ایدھم وما خلفھم۔ اس آیت میں آپ دیکھ سکتے ہیں کہ یکے بعد دیگرے ہر حرف کی دو بار تکرار ہوئی ہے اور وہ تینوں حروف میرےنام میں موٗجود ہیں یعنی '' ی ع م '' عقل مند را اشارہ است۔

7 جون 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

آف لائن

بہت خوب محترم آپ نے بہت کمال کا مضمون شیئر کیا ہے

نام کے اعداد کیساتھ اگر تاریخ پیدائش کے اعداد ماثلت نہ کرتے ہوں تو کیا ہوتا ہے

**ہارون رشید**
برادر
سٹاف ممبر

شمولیت:
5 اکتوبر 2006
پیغامات: 118,988
موصول پسندیدگیاں:
11,125
ملک کا جھنڈا:

8 جون 2011

---

آف لائن

**rohaani babaa**
ممبر

شمولیت:
23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

جناب من
نام کے اعداد اور تاریخ پیدائش کے اعداد کو چھوڑیں کیونکہ نام کے اعداد اور تاریخ پیدائش کے اعداد سے اپنے حقیقی نمبر تک پہنچنا مشکل ہے آپ ایسا کریں کہ ایک سے نو نمبر تک دیکھیں کہ کونسا نمبر آپ کے حالات زندگی پر منطبق ہوتا ہے اگر آپ ایک نمبر پر متفق نہ ہوسکیں تو پھر
نام کے اعداد نکالیں اس کو دیکھیں اور پھر ڈبل فگر سے بھی چیک کریں اسی طرح تاریخ پیدائش کو بھی مفرد کریں اور پھر ڈبل فگر سے بھی چیک کریں۔
اور دو نمبروں پر مخمصہ کا شکار ہوجائیں تو پھر اس صورت میں ڈبل فگر کو دیکھیں کہ وہ بھی آپ کے حالات کے ساتھ Matchکرتے ہیں یا نہیں انشاء اللہ صحیح نمبر تک پہنچ جائیں ۔
حروف کی ابجدی قدریں

ا 1
ب 2
ج 3
د 4
ہ 5
و 6
ز 7
ح 8
ط 9
ی 10
ک 20
ل 30
م 40
ن 50
س 60
ع 70
ف 80
ص 90
ق 100
ر 200
ش 300

ت 400

ث 500

خ 600

ذ 700

ض 800

ظ 900

غ 1000

-----------------------------------

جیسے دیان کے اعداد 65ہیں اور ڈبل فگر میں 11اور مفرد میں 2 ہیں

8 جون 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

شکریہ

مخالف اعداد کون کون سے ہیں جیسے ا اور 6 کی شاید آپس میں نہیں بنتی

آف لائن

**ہارون رشید**

برادر

سٹاف ممبر

شمولیت:
5 اکتوبر 2006

پیغامات:
118,988

موصول پسندیدگیاں:
11,125

ملک کا جھنڈا:

8 جون 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

> ہارون رشید نے کہا ہے: ↑
>
> شکریہ
>
> مخالف اعداد کون کون سے ہیں جیسے ا اور 6 کی شاید آپس میں نہیں بنتی

آف لائن

**rohaani babaa**

ممبر

شمولیت:
23 ستمبر 2010

پیغامات:
197

موصول پسندیدگیاں:
14

ملک کا جھنڈا:

| غیر موافق عدد | موافق عدد | عدد | غیر موافق عدد | موافق عدد | عدد |
|---|---|---|---|---|---|
| | 1,7 | 2 | | 2,4,7 | 1 |
| | 1,7 | 4 | | 6,8,9 | 3 |
| | 3,5,9 | 6 | | 1,6,7,9 | 5 |
| | 3,9 | 8 | | 1,2,4,5 | 7 |
| 6,8,9 | | 10 | | 3,6,58 | 9 |
| | | 13 | | | 11 |
| | | 14 | | | 13 |
| | | 16 | 4.8.13.<br>17.22.<br>26.31 | | 15 |
| | | 18 | | | 17 |
| | | 20 | | | 19 |
| 4,6,8 | | 22 | | | 21 |
| | | 24 | | | 23 |

[Uploaded with ImageShack.us[/QUOTE

8 جون 2011

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

میں نے تو سنا تھا کہ 1 کا 3 ، 6 اور 9 غیر موافق ہے اگر محسوس نہ کریں تو برائے مہربانی وضاحت فرمادیں

9 جون 2011

### جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

**rohaani babaa**
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

حضرت میرے علم کے مطابق تو ایسی کوئی بات نہیں۔۔۔۔البتہ اتنا ضرور ہے کہ ایک نمبر چار اور آٹھ نمبر سے نقصان کا اندیشہ رہتا ہے لیکن ایسا شاذ و نادر ہی ہوتا ہے۔

9 جون 2011

---

### جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

**ہارون رشید**
برادر
سٹاف ممبر

شمولیت: 5 اکتوبر 2006
پیغامات: 118,988
موصول پسندیدگیاں: 11,125
ملک کا جھنڈا:

میرے ذہن میں ابھی کافی سارے سوالات ہیں اگر آپ اجازت دیں تو جاری رکھوں

9 جون 2011

---

### جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

**rohaani babaa**
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

جی بالکل جاری رکھیں ۔۔۔مجھے جو معلومات ہونگی ضرور شیئر کرونگا۔۔۔۔۔

9 جون 2011

---

### جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

ی توقع تھی :n_thanks:

ہارون رشید
برادر
سٹاف ممبر
شمولیت:
5 اکتوبر 2006
پیغامات: 118,988
موصول پسندیدگیاں:
11,125
ملک کا جھنڈا:

10 جون 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

اگر یہ مختصر تھی تو تفصیلا کون سی ہو گی؟
بہر حال بہت علمی تحریر ہے

صدیقی
مدیر جریدہ
سٹاف ممبر
شمولیت:
29 جولائی 2011
پیغامات: 3,464
موصول پسندیدگیاں:
162
ملک کا جھنڈا:

12 اگست 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

روحانی بابا آپ سے ایک سوال ہے۔کہ اصحاب کہف کے نام کیا ہیں؟ اور کیا ان ناموں کا ورد/ وظیفہ بھی کیا جاتا ہے؟ اگر کیا جاتا ہے تو کیسے؟ براہ مہربانی جواب ذرا تفصیل سے دینا ہے۔بہت شکریہ/

گل
ممبر
شمولیت:
9 دسمبر 2006
پیغامات: 74
موصول پسندیدگیاں: 6

11 ستمبر 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

میں نے سنا ہے کہ ان ناموں میں بہت تاثیر ہے۔۔۔باقی اللہ پاک بہتر جانتا ہے۔۔

آف لائن

**گل**

ممبر

شمولیت:
9 دسمبر 2006
پیغامات: 74
موصول پسندیدگیاں: 6

---

آف لائن

**الکرم**

ناظم

سٹاف ممبر

شمولیت:
25 جون 2011
پیغامات: 3,006
موصول پسندیدگیاں:
1,034
ملک کا جھنڈا:

16 ستمبر 2011

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

لگتا ہے روہانی بابا لمبی چھٹّی پہ گئے ہوئے ہیں

---

آف لائن

**rohaani babaa**

ممبر

شمولیت:
23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

الکرم صاحب لمبی چھٹی پر تو نہیں گیا ہوں لیکن چونکہ مصروفیت بہت زیادہ ہے لہٰذا سرسری طور پر فورم کے دھاگے چیک کرتا ہوں ...اس لیئے اگر آئندہ کسی بھی بھائی نے کچھ پوچھنا ہو تو ذاتی پیغام میں اس سیکشن کا جدھر کچھ پوچھنا ہو یا مدد کی ضرورت ہو اس کا لنک ارسال کردیا کریں ....یہ تو کل رات میں نے اتفاقا اس کو دیکھ لیا ورنہ شائد جواب ہی نہ دے پاتا کل رات کو بھی جواب دینے کا ارادہ کیا ہی تھا کہ بجلی چلی گئی....

اسمائے اصحاب کہف برائے دفع امراض انسانی و حیوانی وزراعت و ضرر آتش و تلوار و گولی وغیرہ۔

ویسے تو اصحاب کہف میں سے شہزادے صرف دو ہیں باقی لوگوں کے مراتب یہ ہیں ۔

یملیخا: شہزادہ

مکسلمینا: شہزادہ

کشفوطط: درزی یا جولاہا

تبیونس: زرگر

ازرفیطونس: رئیس شہر

کشافطیونس: دہقان

یوانس بونس مرطونس: چرواہا

قطمیر: کتا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا تَبْیُوْنَسْ کَشْفُوْطَطْ کَشَافَطْیُوْنَسْ اَذَرْفَطْیُوْنَسْ یُوَانَسْ بُوْنَسْ مَرْطُوْنَسْ وَاِسْمُ کَلْبِہِمْ قِطْمِیْرُ ٗ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْہَا جَآئِرُ ٗ وَّ لَوْشَآئَ لَھَدٰیکُمْ اجْمَعِیْنَ۔

--------------------------------

مندرجہ ذیل عمل شیخ ابو العباس احمد بن علی یعنی امام بونی رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف لطائف الشارات سے نقل کیا گیا ہے مجھ تک یہ عمل ایک دوست علی شیر ساکن اوکاڑہ جو کہ اب مرحوم ہوچکا ہے کہ توسط سے ملا ۔۔۔موصوف نے یہ کتاب سابقہ ریاست بہاولپور کے نواب کی لائبریری میں سے پڑھ کر اس عمل کا ترجمہ کیا تھا۔

دعوت یَمْلِیْخَا و مَکْسَلْمِیْنَا

یوں تو اصحاب کہف آٹھ ہیں اور نواں ان کا کتا قطمیر ہے لیکن اصل شاہزادے یہ دو ہیں مَکْسَلْمِیْنَا وَ یَمْلِیْخَا ان کی دعوت ایک مخصوص طریقے سے کی جاتی ہے جس کے ذریعے یہ حضرات شاہزادگان اصحاب کہف تشریف لاتے ہیں اور پڑھنے والے کی حاجت روائی بذریعہ دعاکرواتے ہیں۔یہ طریقہ ِکار نوادرات اور نوامیس الٰہیہ میں سے ہیں ۔چونکہ اس میں شہزادگان خود تشریف لاتے ہیں لہٰذا اس عمل میں حاجت روائی کے علاوہ ایک اوربھی عظیم فائدہ ہے کہ دعوت سے حاجت تو پوری ہو ہی جاتی ہے مگر اس دعوت کے بعد آپ کو چند فائدے مستقل حاصل ہوجاتے ہیں ۔

۱۔ آپ پر جادو تعویذ اور جن بھوت وغیرہ کا کبھی بھی اثر نہ ہوگا

۲۔ اگر کسی پر جن بھوت یا جادو وغیرہ کے اثرات ہوں تو آپ کے جاتے ہی ختم ہو جائیں گے

۳۔ مختلف امراض کے لیئے ۱۰۰ یا ۳۰۰ مرتبہ اسمائے شاہزادگان کا دَم کرنا ہی کافی ہے ۔انشاء اللہ شفا حاصل ہوگی۔

۴۔ لوگوں میں عزت وو قار بڑھے گااور تسخیر خلائق ہوگی ۔

۵۔ صراطِ مستقیم پر چلنے کی توفیق ملے گی ۔

۶۔ سب سے اہم بات یہ ہے کہ عامل اگر نیک بندہ ہوا تو تو اسے علم لدنی سے نواز دیں گے ۔

طریقہ: گھریا مسجد میں الگ تھلگ جہاں پر کوئی دوسرا نہ ہو ایک ہزار مرتبہ گیارہ روز تک پڑھیں ۔اس دوران عجیب و غریب خواب اور بزرگان کی آمد لگی رہے گی ۔آخری روز دو صاحب حاضر ہونگے اور عجیب سے لہجے میں سلام کریں گے آپ جواب دیں پھر وہ حاجت دریافت کریں گے آپ بیان کریں دونوں صاحب دعا کریں گے یقینا مشکل حل ہوگی۔آخری دن توشہ اصحاب کہف تیار رکھیں ۔جب وہ آئیں تو انہیں الگ تھلگ جگہ پر بٹھائیں اور مشہور طریقہ سے توشہ پیش کریں اور فارغ اوقات میں دورد شریف کا ورد کریں۔کپڑے اور جسم پاک صاف رکھیں اور اگر یا عنبر کی خوشبو لگائیں ۔اصحاب کہف بالکل عام انسانوں کی طرح آئیں گے آپ ان کا تعارف کسی دوست سے مت کرائیں ورنہ ناراض ہوجائیں گے ۔

توشہ نوٹ فرمالیں۔

۱۔ گندم کا آٹا بہترین قسم کا پانچ کلو (بہترین طریقہ یہ ہے کہ گندم خود خرید کر اور اس کو چکی پر پسوا لیں اور بعد میں دوبارہ وزن کروا لیں تاکہ وزن کم نہ ہو)

۲۔ بکرے کا گوشت ۵ کلو بغیر ہڈی اور چربی کے بغیر یعنی صاف ستھرا گوشت

۳۔ اصلی گھی یعنی گائے یا بھینس کا سوا سیریعنی پندر سو گرام

۴۔ سرخ مرچ چار تولہ

۵۔ جاوتری ڈیڑھ ماشہ

۶۔ جائفل ڈیڑھ ماشہ

۷۔ سبز الائچی ۲ تودلہ

۸۔ ادرک ۵ تولہ

۹۔ لکڑی کی آگ سے پکانا ہے

(اگر عام طور پر توشہ دینا ہو تو پھر ۷ نمازیوں کو کھلادیں جو کہ کوئی بھی نشہ نہ کرتے ہوں اور پرہیز گار ہوں )

عمل: أَبْ تَوْکٍ جَلِیْلٍ یَّا دَارَ غَآئِبٍ یَّا غآئِبَ اَغِیْلٍ یَّامٍ لَمِیْمٍ قَآئِمٍ'' نَّحْسُمْ بَرٌّ غَاسُ ٗ(لام‌میم) یَا یَمْلِیْخَا یَا مَکْسَلْمِیْنَا سَلَامٌ (وقف)قولاً من رب الرحیم

اصل عبارت یہاں تک ہی ہے لیکن بعض قادری بزرگان نے اس میں یہ شعر آگے لگا دیا ہے اور مشاہدے میں آیا ہے کہ فوراً اثرات ظاہر کردیتا ہے ۔

فَقُلْتُ لِسَائِرِالْاَقْطَابِ لُمُّوْ بِحَانِیٍ وَادْخُلُوْ اَنْتُمْ رِجَالِیْ

17 ستمبر 2011

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

آف لائن

گل
ممبر

شمولیت: 9 دسمبر 2006
پیغامات: 74
موصول پسندیدگیاں: 6

ت شکریہ۔۔۔جزاک اللہ
عمل کی ہر ایک مسلم کو اجازت ہے؟ تا کہ تمام مسلم فائدہ اٹھائیں ۔اور اگر گائے/بھینس کا اصلی دیسی گھی نہ ملے تو کیا عام گھی
تا ہے؟ اگر کوئی صرف برکت کے لئے ان ناموں کو پڑھتا رہے تو یہ کیسا ہے؟ جواب کا انتظار ہے ۔۔۔بہت بہت شکریہ۔۔۔۔

20 ستمبر 2011

---

آف لائن

گل
ممبر

شمولیت: 9 دسمبر 2006
پیغامات: 74
موصول پسندیدگیاں: 6

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

اگر اصحاب کہف کے نام والا یہ وظیفہ عام طور پر کسی وقت پڑھ لیا جائے تو کیسا ہے؟
بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا تَبْیُوْنَسْ کَشْفُوْطَطْ کَشَافَطْیُوْنَسْ اَذَرْفَطْیُوْنَسْ یُوَانَسْ بُوْنَسْ مَرْطُوْنَسْ وَاِسْمُ کَلْبِھِمْ قِطْمِیْرُ ٗ
وَعَلَی اللہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرُ ٗ وَّ لَوْشَآئَ لَھَدٰیکُمْ اجْمَعِیْنَ۔

20 ستمبر 2011

---

آف لائن

rohaani babaa
ممبر

شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا:

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

پہلی بات تو یہ ہے کہ اس عمل کو وہی کرسکتا ہے جس کی روح تہجد اور کثرت روزہ و زہد و تقویٰ سے منور ہو اس کے علاوہ عام حضرات اس کو نہیں کرسکتے ہیں۔۔۔۔میرے بھائی آپ نے کیا بچکانہ بات کی ہے کہ دیسی گھی اصلی نہیں ملتا ہے۔۔۔اگر نہیں ملتا ہے تو آپ ایسا کرو کہ روزانہ جو دودھ آپ لوگ استعمال کرتے ہو اس پر سے بالائی اتار کر جمع کرتے رہیں تو ایک دن ساری ملائی کوہلکی آنچ پر رکھ کر گھی حاصل کرلیں۔۔۔

> گل نے کہا ہے: ↑
>
> اگر اصحاب کہف کے نام والا یہ وظیفہ عام طور پر کسی وقت پڑھ لیا جائے تو کیسا ہے؟
> بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا تَبْیُوْنَسْ کَشْفُوْطَطْ کَشَافَطْیُوْنَسْ اَذَرْفَطْیُوْنَسْ یُوَانَسْ بُوْنَسْ مَرْطُوْنَسْ وَاِسْمُ کَلْبِھِمْ قِطْمِیْرُ ٗ وَعَلَی اللہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ
> وَمِنْھَا جَآئِرُ ٗ وَّ لَوْشَآئَ لَھَدٰیکُمْ اجْمَعِیْنَ۔

اس وظیفہ کو آپ ہر وقت پڑھ سکتے ہیں۔۔۔اوپر والا وظیفہ بھی آپ ہروقت پڑھ سکتے ہیں کوئی پابندی نہیں ہے لیکن اگر دعوت دینی ہو تو پھر اس کے لیئے الگ طریقہ ہے۔۔۔جو کہ مجھے پتہ چل گیا ہے آپ سے نہیں ہوگا کیونکہ یہ کشف ارواح کا راستہ ہے کوئی خالہ جی کا گھر نہیں ہے۔۔۔

20 ستمبر 2011

---

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

ب کسی صحیح حدیث کا حوالہ دیکر بتاسکتے ھیں کہ یہ علم جائز ھے۔تاکہ دوسرے لوگ یاتوفائدہ اٹھائیں یا اس سے دور رہیں۔ پیلیز
یونکہ مسلمان ہونےکے ناطے ٹھیک بات لوگوں تک پہنچانا ھمارے اوپر واجب ھے۔ورنہ اللہ کے ھاں پکڑ ھوگی۔والسلام۔

آف لائن
کامریڈ
ممبر
شمولیت: 5 ستمبر 2011
پیغامات: 2
موصول پسندیدگیاں: 0
ملک کا جھنڈا: SA

22 ستمبر 2011

---

آف لائن
rohaani babaa
ممبر
شمولیت: 23 ستمبر 2010
پیغامات: 197
موصول پسندیدگیاں: 14
ملک کا جھنڈا: PK

**جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر**

کارل مارکس کے نظریات پر ایمان لانے والوں کو کامریڈ کہا جاتا ہے------اور جو راستہ اللہ تبارک تعالیٰ اور محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے اس پر چلنے والوں کو مسلمان کہا جاتا ہے جیسا کہ جہاد کرنے والوں کو مجاہد کہا جاتا ہے------
جو بندہ جس قوم کی مشابہت اختیار کرے گا وہ روز قیامت اس قوم کے ساتھ اٹھایا جائے گا یہ میرا نہیں ہر بلکہ محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے ------ایک کامریڈ کے منہ سے اللہ کا نام سن کر بہت زیادہ خوشی ہوئی کہ ایک منکر خدا کو اللہ کی قدرتوں پر یقین آگیا ہے۔
کامریڈ صاحب لگتا ہے کہ آپ نے نیا نیا فورم استعمال کرنا شروع کیا ہے ----خیر کوئی بات نہیں ہے ------اب فورم استعمال کرنے کا طریقہ اور سلیقہ جان لیجئے------سب سے پہلے تو آپ کو جس چیز پر اعتراض ہو یا وضاحت درکار ہو تو اس کے لیئے یہ دیکھنا پڑتا ہے کہ آیا سیکشن کی رو سے اس میں اعتراض کی گنجائش بنتی ہے یا کہ نہیں اگر بنتی ہے تو ضرور کیجئے------
میری جس تھریڈ پر آپ کو اعتراض ہے یا وضاحت درکار ہے اس میں آپ میری تحریر میں جو کہ ایک خاص علم سے متعلق ہے اگر آپ کو اس کی سمجھ ہے یا دلچسبی ہے تو آپ وضاحت تو ضرور طلب کرسکتے ہیں لیکن اعتراض نہیں کرسکتے کیوں کہ علم الاعداد کا تعلق روحانیت سے ہے اور جس قسم کا اعتراض آپ نے کیا ہے اس کی اس سیکشن کے لحاظ سے کوئی گنجائش نہیں بنتی ہے اگر آپ کو اس علم پر یقین نہیں ہے یا آپ اس کو خلاف اسلام سمجھتے ہیں تو آپ اسلام سیکشن میں اس کی ذیلی شاخ تعلیمات قرآن و حدیث میں اس تھریڈ کا حوالہ دیکر ایک نیا دھاگہ کھول لیں جس میں آپ یہ سوال اٹھائیں کہ کیا یہ علم اسلام میں یا شریعت مقدسہ کی رو سے جائز ہے مباح ہے مکروہ ہے یا حرام ہے جس کو شوق ہوگا وہ آپ کو جواب دے گا۔
اب اگر اسی تھریڈ میں بندہ آپ کو جواب دے گا تو یہ فورم کے قوانین اور اصول کے خلاف ہوگا کیونکہ فورم کا اصول ہے کہ جو سیکشن جس مقصد کے لیئے بنایا گیا ہے اس میں اسی موضوع پر بات ہوگی کسی اور موضوع پر بات نہیں ہوگی کیونکہ اس کے لیئے فورم میں ہر موضوع پر بات کرنے کا الگ سیکشن ہے محترم المقام کامریڈ صاحب اگر ایسا نہ ہو اور کسی بھی سیکشن میں اس سے متعلقہ موضوع کے علاوہ گفتگو یا بحث مخالفت اور اعتراض میں چلی جاتی ہے تو یہ چوں چوں کا مربہ بن جاتا ہے تو آپ سے ہاتھ باندھ کر التجا ہے کہ مزید کچھ لکھنے کی بجائے آپ "اسلام سیکشن" میں " اس طرح کا دھاگہ کھول دیں کیا علم الاعداد اسلام یا شریعت مطہرہ کی رو سے جائز ہے؟؟؟؟ "
نوٹ؛ راقم الحروف بہت سارے اردو فورمز کا ممبر ہے لیکن کسی بھی فورم میں علوم مخفیہ پر کوئی تحریر پیش نہیں کی کیونکہ اور فورمز میں روحانیت یا علوم مخفیہ کا سیکشن دستیاب نہیں ہے ----مثلاً بعض لوگوں کو منقبت سے اختلاف ہوتا ہے اگر کسی فورم میں اردو سیکشن میں کوئی منقبت پوسٹ کرے تو آپ اس پر اعتراض کرسکتے ہیں لیکن اگر اردو سیکشن کی ذیلی شاخ جہان حمد و نعت و منقبت مؤجود ہے اور کوئی ممبر اس میں منقبت پوسٹ کرتا ہے اور اسی فورم کا کوئی دوسرا ممبر اس پر شرک و بدعت کا فتوئ لگادیتا ہے تو اس کی یہ حرکت اس بات کی غمازی کرتی ہے کہ بندہ فورمز کی دنیا میں نیا ہے ورنہ اگر جس کو کسی سیکشن سے اعتراض ہو تو بندہ اس سیکشن میں جائے ہی کیوں؟؟؟؟؟ لیکن اگر پھر بھی وہ اس ذیلی شاخ میں جا کر اس طرح بیان کرے کہ میرا مقصد تو ہرگز دل آزاری نہ تھا بلکہ اصلاح احوال مقصود تھا تو ایسا بندہ پرلے درجے کا ہٹ دھرم کہلاتا ہے۔

23 ستمبر 2011

---

## جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

گل

ممبر

شمولیت: 9 دسمبر 2006

پیغامات: 74

موصول پسندیدگیاں: 6

روحانی بابا آپکے جواب دینے کا بہت شکریہ۔۔۔اگر پھر ضرورت ہوئی تو پھر آپ سے رابطہ کروں گا۔۔۔جزاک اللہ:n_thanks:

25 ستمبر 2011

---

## جواب: علم الاعداد پر ایک مختصر تحریر

آف لائن

رضوان 17106

ممبر

شمولیت: 15 اکتوبر 2011

پیغامات: 1

موصول پسندیدگیاں: 0

ملک کا جھنڈا:

i do not know about my real birth date butt i want to know about my star sign can you help me my real name is Rizwan Shoukat

15 اکتوبر 2011

(پہلی جواب بھیجنے کے لیے آپ کا لاگ ان کرنا ضروری ہے۔)